## سورۃ الاحزاب: (آیات 53تا58)

(1) سورۃ الاحزاب میں اللہ تعالیٰ مومنوں سے فرماتا ہے کہ نبیؐ کے گھروں میں نہ جایا کرو مگر:
(a)جب تمہیں کھانے پر بلایا جائے (b)جب تمہیں ضرورت ہو(c)جب تمہیں آواز دی جائے(d)جب تمہیں کچھ پوچھنا ہو

(2) نبیؐ کے گھر کھانا کھانے کے بعد فوراً:
(a) اپنے گھر نہ جاؤ(b) وہاں سے جاؤ(c) تھوڑی دیر باتیں کرو(d) شکریہ ادا کرو

(3) جو لوگ اللہ اور اس کے رسولؐ کو ایذا دیتے ہیں تو ان پر اللہ دنیا اور آخرت میں:
(a) ناراض ہوتا ہے(b) غصہ ہوتا ہے(c) لعنت کرتا ہے (d) عذاب دیتا ہے

(4) اللہ اور اس کے فرشتے نبیؐ پر بھیجتے ہیں:
(a) بشارتیں(b) دعائیں(c) برکتیں(d) درود

(5) اللہ تعالیٰ سچی بات کہنے سے نہیں:
(a) شرماتا(b) رکتا(c) روکتا(d) جھجکتا

(6) دُعِیتُمْ کا مطلب ہے:
(a) تمہیں روکا جائے (b) تمہیں بلایا جائے (c) تمہیں سمجھایا جائے(d) تمہیں ہدایت کی جائے

(7) طَعِمْتُمْ کا مطلب ہے:
(a) تم نے پی لیا(b) تم نے رکھ لیا(c) تم نے جمع کر لیا(d) تم نے کھانا کھالیا

(8) فَانْتَشِرُو کا مطلب ہے:
(a) تم بیٹھ جاؤ(b) تم منتشر ہو جاؤ(c) تم اکٹھے ہو جاؤ(d) تم بھاگ جاؤ

(9) یَسْتَحْیٖ کا مطلب ہے:
(a)وہ رکتا ہے (b) وہ دکتا ہے (c)وہ شرماتا ہے (d)وہ رد کرتا ہے

(10) اِثْمًا کا مطلب ہے:
(a) سزا(b) گناہ(c) ثواب(d) بدی

(11) اِحْتَمَلُوا کا مطلب ہے:
(a) انہوں نے بوجھ اٹھایا(b) انہوں نے عذاب پایا(c) انہوں نے گناہ کیا(d) انہوں نے سزا پائی

(12) مُسْتَاْنِسِیْنَ کا مطلب ہے:
(a) جی چراتے ہیں (b) جی لگاتے ہیں (c) وقت برباد کرتے ہیں(d) فضول باتیں کرتے ہیں

(13) تُبْدُوا کا مطلب ہے:
(a) تم چھپاؤ(b) تم بات کرو(c) تم ظاہر کرو(d) تم ہٹاؤ

(14) تُخْفُوْهُ کا مطلب ہے:
(a)اسے چھپاؤ(b) اسے ظاہر کرو(c) اسے ہٹاؤ(d) اسے رکھو

(15) اِنٰهُ کا مطلب ہے:
(a) اس(کھانے) کے تیار ہونے کا وقت(b) اس کا اختیار (c) اس کا مصرف(d) اس کا ضیاع

(16) مُّهِیْنًا کا مطلب ہے:
(a) تکلیف دینے والا(b) عذاب دینے والا

(c) ذلیل کرنے والا (d) رلانے والا

(17) یُؤْذِیْ کے معنی ہیں۔

(a) وہ خوشی دیتا ہے (b) وہ مال دیتا ہے (c) وہ تکلیف دیتا ہے (d) وہ زندگی دیتا ہے۔

(18) اللہ تعالٰی نے نبیؐ کی بیویوں سے حرام کیا ہے:

(a) مسئلہ پوچھنا (b) بات کرنا (c) نکاح کرنا (d) سلام کرنا

(19) ایمان والوں کو حکم ہے کہ وہ اپنے پیغمبر کے گھر جا کر انتظار نہ کریں:

(a) کھانا پکنے کا (b) انعامات کا (c) کھجوروں کا (d) چائے کا

(20) ایمان والوں کو حکم ہے کہ جب وہ کھانا کھا لیں تو دل لگا کر نہ بیٹھیں:

(a) مسجد میں (b) پیغمبر کے گھر میں (c) بازار میں (d) اپنے گھر میں

(21) کھانا کھانے کے بعد پیغمبر کے گھر میں دیر تک بیٹھنے سے پیغمبر کو ہوتی ہے:

(a) خوشی (b) راحت (c) فرحت (d) اذیت

(22) مومنوں کو حکم ہے جب پیغمبر کی بیویوں سے کوئی چیز مانگیں تو:

(a) پردے کے پیچھے سے مانگیں (b) آواز دے کر مانگیں (c) ادب سے جھک کر مانگیں (d) اشارے سے مانگیں

(23) اور تمہیں شایاں نہیں کہ تم پیغمبر کو دو:

(a) صدقہ (b) انعام (c) مال (d) تکلیف

(24) اور جو لوگ اللہ اور اس کے پیغمبر کو رنج پہنچاتے ہیں ان پر اللہ دنیا اور آخرت میں کرتا ہے:

(a) لعنت (b) مہربانی (c) ناراضگی (d) غصہ

جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1a | 2b | 3c | 4d | 5a | 6b | 7d |
| 8b | 9c | 10b | 11a | 12b | 13.c | 14.a |
| 15a | 16c | 17.c | 18.c | 19.a | 20.b | 21.d |
| 22a | 23d | 24a | | | | |

## سورۃ الاحزاب: (آیات 59 تا 68)

(1) اللہ تعالٰی کا ارشاد ہے کہ مسلم عورتیں جو حجاب لیں گی تو:

(a) کوئی ان کا پیچھا نہیں کرے گا (b) کوئی ان پر جملے نہ کسے گا (c) کوئی ان کو ایذا نہ دے گا (d) کوئی ان سے غیر اخلاقی حرکت نہ کرے گا

(2) مسلمان عورتوں کو پردے کا حکم دیا ہے:

(a) بزرگوں نے (b) رسولؐ نے (c) اللہ نے (d) علماء

(3) قیامت کے بارے میں اللہ تعالٰی کا ارشاد ہے کہ تمہیں کیا معلوم ہے کہ قیامت شاید:

(a) لمحہ بھر میں آجائے (b) قریب ہی آگئی ہو (c) کل آجائے (d) آناً فاناً آجائے

(4) بے شک اللہ تعالٰی نے لعنت کی ہے:

(a) جھوٹوں پر (b) غرور کرنے والوں پر (c) کافروں پر

(d) بہتان لگانے والوں پر

(5) کافر کہیں گے کہ اے ہمارے پروردگار ہمارے سرداروں اور بڑے لوگوں کو عذاب دے:

(a) بہت زیادہ (b) حد سے زیادہ (c) ہم سے زیادہ (d) دگنا

(6) یُدْنِیْنَ کا مطلب ہے:

(a) نیچے کرلیا کریں (b) اوپر کرلیا کریں (c) دائیں طرف کرلیں (d) بائیں طرف کرلیں

(7) جَلَابِیْبِ کا مطلب ہے:

(a) برقعے (b) کپڑے (c) رومال (d) چادریں

(8) اَنْ یُّعْرَفْنَ کا مطلب ہے:

(a) کہ وہ بلائی جائیں (b) کہ وہ پہچان لی جائیں (c) کہ وہ ملاقات کی جائیں (d) کہ وہ چھیڑی نہ جائیں

(9) اَلْمُرْجِفُوْنَ کا مطلب ہے:

(a) گمراہ کرنے والے (b) وعدہ توڑنے والے (c) مذاق اڑوانے والے (d) افواہیں پھیلانے والے

(10) لَنُغْرِیَنَّکَ کا مطلب ہے:

(a) ہم تجھ سے کہیں (b) ہم تجھے پیچھے لگا دیں (c) ہم تجھے حکم دیں (d) ہم تجھے دکھا دیں

(11) لَا یُجَاوِرُوْنَکَ کا مطلب ہے:

(a) وہ پڑوس میں نہ رہ سکیں گے (b) وہ بھاگ جائیں گے (c) وہ ناراض ہوں گے (d) وہ خوش ہوں گے

(12) وَمَا یُدْرِیْکَ کا مطلب ہے:

(a) تجھے کیا ملا (b) تجھے کیا خبر (c) تجھے کیا ہوا (d) تجھے کیا فکر

(13) لَعَلَّ کا مطلب ہے:

(a) یقیناً (b) حقیقتاً (c) شاید (d) اصلاً

(14) اَلسَّاعَةِ کا مطلب ہے:

(a) قیامت (b) وقت (c) گھڑی (d) فرصت

(15) ثُقِفُوْا کا مطلب ہے:

(a) وہ دیکھے گئے (b) وہ پائے گئے (c) وہ پکڑے گئے (d) وہ قید کرلیے گئے

(16) یَجِدُوْنَ کا مطلب ہے:

(a) وہ کھائیں گے (b) وہ چکھیں گے (c) وہ پئیں گے (d) وہ پائیں گے

(17) سَادَتَنَا کا مطلب ہے:

(a) ہمارے سردار (b) ہمارے دوست (c) ہمارے رشتہ دار (d) ہمارے بزرگ

(18) خٰلِدِیْنَ کا مطلب ہے:

(a) ہمیشہ رہیں گے (b) ہمیشہ ہنسیں گے (c) ہمیشہ روئیں گے (d) ہمیشہ پائیں گے

(19) سَعِیْرًا کا مطلب ہے:

(a) دہکتے ہوئے انگارے (b) دہکتے ہوئے شعلے (c) دہکتی ہوئی آگ (d) دہکتی ہوئی راکھ

(20) اُخِذُوْا کا مطلب ہے:

(a) دیکھے گئے (b) پکڑے گئے (c) پائے گئے (d) لے جائے گئے

(21) نَار کے معنی ہیں:

(a) پانی (b) آگ (c) دودھ (d) تیل

(22) کافر ہمیشہ جہنم میں رہیں گے نہ کسی کو دوست پائیں گے اور نہ۔

(a) ہمسفر (b) ساتھی (c) دشمن (d) مددگار

(23) پردہ کرنے کی حکمت یہ ہے کہ پہچان لی جائیں گی۔

(a) کافر عورتیں (b) مسلمان عورتیں (c) یہودی عورتیں (d) عیسائی عورتیں

(24) مدینہ میں مسلمانوں کے خلاف بری خبریں اڑایا کرتے تھے۔

(a) حاسدین (b) مفسدین (c) منافقین (d) عیسائی

(25) قیامت کے روز کافر کہیں گے کاش ہم نے اطاعت کی ہوتی:

(a) اپنے سردار کی (b) اپنے علماء کی (c) اللہ اور رسولؐ کی (d) حضرت عیسیٰؑ کی۔

(26) ایمان والی عورتوں کو حکم ہے کہ جب وہ گھر سے باہر نکلیں تو۔

(a) پردہ کریں (b) خوشبو لگائیں (c) زیور پہنیں (d) بناؤ سنگھار کریں

جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.c | 2.c | 3.b | 4.c | 5.d | 6.a | 7.d |
| 8.b | 9.d | 10.b | 11.a | 12.b | 13.c | 14.a |
| 15.b | 16.d | 17.a | 18.a | 19.c | 20.b | 21.b |
| 22.d | 23.b | 24.c | 25.c | 26.a | | |

## سورۃ الاحزاب: (آیات 69 تا 73)

(1) اللہ نے کس پیغمبر کو بے عیب ثابت کیا؟

(a) حضرت ایوبؑ (b) حضرت موسیٰؑ (c) حضرت عیسیٰؑ (d) حضرت یونسؑ

(2) اللہ تعالیٰ نے سورۃ الاحزاب میں مومنوں سے ارشاد فرمایا ہے کہ بات کیا کرو:

(a) سچی (b) صاف ستھری (c) سیدھی (d) حق کی

(3) فَوْزًا کا مطلب ہے:

(a) کامیابی (b) بلندی (c) ترقی (d) شہرت

(4) اللہ تعالیٰ نے (بار) امانت پیش کیا:

(a) آسمانوں پر (b) زمین پر (c) پہاڑوں پر (d) ان سب پر

(5) آسمانوں، زمینوں اور پہاڑوں نے (اس بار امانت کو) اسے اٹھانے سے انکار کیا اور اس سے:

(a) پریشان ہو گئے (b) ڈر گئے (c) شرمندہ ہو گئے (d) کانپنے لگے

(6) اللہ تعالیٰ نے سورۃ الاحزاب میں انسان کو کہا ہے:

(a) جلد باز اور ناشکرا (b) لالچی اور حاسد (c) ظالم اور جاہل (d) شکر گزار اور متقی

(7) اللہ تعالیٰ کے نزدیک حضرت موسیٰؑ تھے:

(a) وجیہ (b) شاکر (c) متقی (d) مومن

(8) سورۃ الاحزاب میں اللہ اور اس کے رسولؐ کی اطاعت کو کہا گیا ہے:

(a) بڑی ترقی (b) بڑی برکت (c) بڑی رحمت (d) بڑی کامیاب

(9) اٰذَوْا کا مطلب ہے:

(a) غم دیا (b) رنج پہنچایا (c) خوشی دی (d) انعام دیا

(10) بَرَّأَ کا مطلب ہے:

(a) اس نے مدد کی (b) اس نے ہمت کی (c) اس نے ہمت توڑ دی (d) اس نے بے عیب ثابت کیا

(11) وَجِيْهًا کا مطلب ہے:

(a) طاقتور (b) باعزت / صاحب وجاہت (c) ذہین (d) محنتی

(12) قَوْلًا سَدِيْدًا کا مطلب ہے:

(a) سیدھی بات (b) سچی بات (c) اچھی بات (d) مشکل بات

(13) عَرَضْنَا کا مطلب ہے:

(a) ہم نے کہا (b) ہم نے سمجھایا (c) ہم نے مہلت دی (d) ہم نے پیش کیا

(14) اَشْفَقْنَ کا مطلب ہے:

(a) وہ رک گئے (b) وہ ڈر گئے (c) وہ پریشان ہو گئے (d) وہ غمگین ہو گئے

(15) فَاَبَيْنَ کا مطلب ہے:

(a) انہوں نے انکار کیا (b) انہوں نے اقرار کیا (c) انہوں نے انتظار کیا (d) انہوں نے جلدی کی

(16) ظَلُوْمًا جَهُوْلًا کا مطلب ہے:

(a) ناشکر اور جلد باز (b) شکر گزار اور متقی (c) بے انصاف اور بے اعتبار (d) بڑا ظالم اور جاہل

(17) کس نبی کی قوم کو بنی اسرائیل کہتے ہیں؟

(a) حضرت عیسیٰؑ (b) حضرت موسیٰؑ (c) حضرت نوحؑ (d) حضرت ایوبؑ

(18) اللہ تعالیٰ نے فرمایا مومنو! ان لوگوں جیسے نہ ہونا جنہوں نے رنج پہنچایا۔

(a) حضرت موسیٰؑ (b) حضرت ابراہیمؑ (c) حضرت نوحؑ (d) حضرت ایوبؑ

### جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.b | 2.c | 3.a | 4.d | 5.b | 6.c | 7.a |
| 8.d | 9.b | 10.d | 11.b | 12.a | 13.d | 14.b |
| 15.a | 16.d | 17.b | 18.a | | | |

### سورۃ الممتحنہ: (آیات 1 تا 6)

(1) اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ اے ایمان والوں میرے اور اپنے دشمنوں کو نہ بناؤ اپنا:

(a) آئیڈیل (b) دوست (c) ہمراز (d) رہنما

(2) اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ قیامت کے دن نہ تمہارے رشتے ناطے کام آئیں گے اور نہ:

(a) دوست (b) پڑوسی (c) اولاد (d) لیڈر

(3) اللہ تعالیٰ نے سورۃ الممتحنہ میں کن پیغمبر کے اسوہ پر چلنے کا حکم دیا ہے:

(a) حضرت موسیٰؑ (b) حضرت عیسیٰؑ (c) حضرت محمدؐ (d) حضرت ابراہیم

(4) اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ جو کوئی کفار کو پوشیدہ طور پر دوستی کا پیغام بھیجے گا وہ:

(a) جہنم میں جائے گا (b) ان ہی کا دوست ہے (c) سیدھے راستے سے بھٹک گیا (d) اپنا نقصان کرے گا

(5) اللہ تعالیٰ کا مسلمانوں سے ارشاد ہے کہ اگر یہ کافر تم پر قدرت پالیں تو تمہیں:

(a) ایذا دیں گے (b) دوست ملیں گے (c) مزہ چکھادیں گے (d) برباد کر دیں گے

(6) لَا تَتَّخِذُوْا کا مطلب ہے:

(a) تم نہ کہو (b) تم نہ رکھو (c) تم نہ بناؤ (d) تم نہ اٹھاؤ

(7) عَدُوّ کا مطلب ہے:

(a) دوست (b) دشمن (c) ساتھی (d) رشتہ دار

(8) [illegible] کا مطلب ہے:

(a) تم ملتے ہو (b) تم ملاتے ہو (c) تم پیغام بھیجتے ہو/ ڈالتے ہو (d) تم سنتے ہو

(9) أَخْفَيْتُمْ کا مطلب ہے:

(a) تم نے ظاہر کیا (b) تم نے دکھایا (c) تم نے بتایا (d) تم نے چھپایا

(10) أَعْلَنْتُمْ کا مطلب ہے:

(a) تم نے ظاہر کیا (b) تم نے دکھایا (c) تم نے بتایا (d) تم نے چھپایا

(11) تُسِرُّوْنَ کا مطلب ہے:

(a) تم دیکھتے ہو (b) تم چھپاتے ہو (c) تم خوش ہوتے ہو (d) تم ایذا دیتے ہو

(12) بُرَءٰٓؤُا کا مطلب ہے:

(a) پر امید (b) ناامید (c) بے زار (d) بے پرواہ

(13) يَرْجُوْا کا مطلب ہے:

(a) وہ انکار کرتا ہے (b) وہ خواب دیکھتا ہے (c) وہ امید رکھتا ہے (d) وہ ناامید ہوتا ہے

(14) أَرْحَام کا مطلب ہے:

(a) احباب (b) والدین (c) اولاد (d) رشتہ دار

(15) أَنَبْنَا کا مطلب ہے:

(a) ہم رجوع کرتے ہیں (b) ہم مانگتے ہیں (c) ہم نصیحت کرتے ہیں (d) ہم نصیحت لیتے ہیں

(16) إِنْ يَثْقَفُوْكُمْ کا مطلب ہے:

(a) اگر وہ تم کو ملیں (b) اگر وہ تم پر قابو پا جائیں (c) اگر وہ تم کو ہرا دیں (d) اگر وہ تم کو گرفتار کر لیں

(17) وَابْتِغَآءَ مَرْضَاتِيْ کا مطلب ہے:

(a) میری محبت ڈھونڈنے کے لیے (b) میری رضامندی ڈھونڈنے کے لیے (c) میری جنت ڈھونڈنے کے لیے (d) میری محبت ڈھونڈنے کے لیے

(18) بَدَا کا مطلب ہے:

(a) چھپ گیا (b) شروع کیا (c) ظاہر ہوا (d) ختم کیا

(19) وَدُّوْا کا مطلب ہے:

(a) انہوں نے چاہا (b) انہوں نے سوچا (c) انہوں نے تیار کیا (d) انہوں نے توڑا

(20) يَبْسُطُوْ کا مطلب ہے:

(a) وہ چاہیں (b) وہ دیکھیں (c) وہ رکھیں (d) وہ پھیلائیں

(21) سورۃ الممتحنہ میں کل آیات ہیں:

(a) 11 (b) 12 (c) 13 (d) 14

(22) سورۃ الممتحنہ میں رکوعات ہیں:

(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(23) سورۃ الممتحنہ ہے پارہ نمبر:

(a) 27 میں (b) 28 میں (c) 29 میں (d) 30 میں

(24) سورۃ الممتحنہ سورۃ ہے:

(a) مکی (b) مکی مدنی (c) مدنی (d) ان میں سے کوئی نہیں

(25) مومنو! کافر چاہتے ہیں کہ تم بھی ہو جاؤ:

(a) مشرک (b) کافر (c) منافق (d) گنہگار

(26) اے ہمارے پروردگار! کافروں کے ہاتھوں ہمیں نہ دلانا:

(a) شکست (b) عذاب (c) غصہ (d) حساب

(27) تمہیں نیک چال چلنی ہے ابراہیمؑ کی اور ان کے:

(a) رفقاء کی (b) دوستوں کی (c) والدین کی (d) رشتہ داروں کی

(28) ابراہیمؑ نے اپنی قوم سے کہا کہ ہم تم سے اور تمہارے خداؤں سے ہیں:

(a) علیحدہ (b) ناخوش (c) بدظن (d) بے تعلق

(29) ابراہیمؑ نے اپنے باپ سے کہا میں خدا سے آپ کیلئے مانگوں گا۔

(a) دعائے خیر (b) مال (c) معافی (d) مغفرت

(30) "سورۃ الممتحنہ" کی آیات ہیں۔

(a) 13 (b) 11 (c) 15 (d) 9

جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.b | 2.c | 3.d | 4.c | 5.a | 6.c | 7.b |
| 8.c | 9.d | 10.a | 11.b | 12.c | 13.c | 14.d |
| 15.a | 16.b | 17.b | 18.c | 19.a | 20.d | 21.c |
| 22.a | 23.b | 24.c | 25.b | 26.b | 27.a | 28.d |
| 29.d | 30.a | | | | | |

سورۃ الممتحنہ (آیات 7تا13)

(1) مودّۃ کا مطلب ہے:

(a) دشمنی (b) معاہدہ (c) دوستی (d) اتحاد

(2) عَادَیْتُمْ کا مطلب ہے:

(a) تم نے دشمنی رکھی (b) تم نے دوستی رکھی (c) تم نے لڑائی کی (d) تم نے تعاقب کیا

(3) أَنْ تَبَرُّوْهُمْ کا مطلب ہے:

(a) کہ تم مدد کرو (b) کہ تم بھلائی کرو (c) کہ تم صلح کرو (d) کہ تم معاف کرو۔

(4) تُقْسِطُوْا کا مطلب ہے:

(a) تم بات کرو (b) تم بحث کرو (c) تم ملاقات کرو (d) تم انصاف کرو

(5) مُقْسِطِیْن کا مطلب ہے:

(a) امن پسند (b) دلپسند (c) انصاف پسند (d) جھگڑالو

(6) فَامْتَحِنُوْهُنَّ کا مطلب ہے:

(a) پھر تم ان کی آزمائش کرلو (b) پھر تم ان سے اجازت لے لو (c) پھر تم ان سے وعدہ لے لو (d) پھر تم ان سے باز پرس کرلو

(7) ظٰهَرُوا کا مطلب ہے:

(a) انہوں نے ظاہر کر دیا (b) انہوں نے ایک دوسرے کی مدد کی (c) انہوں نے ایک دوسرے سے چھپایا (d) انہوں نے ایک دوسرے کو دھوکہ دیا

(8) حِلٌّ کا مطلب ہے:

(a) حرام (b) دوستی (c) دشمنی (d) حلال

(9) عِصَمِ کا مطلب ہے:

(a) جاہ و جلال (b) عزت و ناموس (c) سزاو جزا (d) حرام و حلال

(10) قَدْ يَئِسُوا کا مطلب ہے:

(a) وہ پرامید ہو گئے (b) وہ ناراض ہو گئے (c) وہ مایوس ہو گئے (d) وہ حوصلہ ہار گئے

(11) الْكَوَافِرِ کا مطلب ہے:

(a) کافر عورتیں (b) منافق عورتیں (c) بے پردہ عورتیں (d) ظالم عورتیں

(12) فَعَاقَبْتُمْ کا مطلب ہے:

(a) پھر تم پیچھا کرو (b) تمہاری باری آئے (c) پھر تم واپس کرو (d) پھر تم انتظار کرو

(13) يُبَايِعْنَ کا مطلب ہے:

(a) وہ پوچھتی ہیں (b) وہ کہتی ہیں (c) وہ سوچتی ہیں (d) وہ بیعت کرتی ہیں

(14) يَسْرِقْنَ کا مطلب ہے:

(a) وہ فضول خرچی کریں گی (b) وہ چوری کریں گی (c) وہ بھاگ جائیں گی (d) وہ بحث کریں گی

(15) يَزْنِينَ کا مطلب ہے:

(a) وہ بدکاری کریں گی (b) وہ تہمت لگائیں گی (c) وہ زینت دکھائیں گی (d) وہ گناہ کریں گی

(16) يَعْصِينَكَ کا مطلب ہے:

(a) وہ فرمانبرداری کریں گی (b) وہ پردہ کریں گی (c) وہ نافرمانی کریں گی (d) وہ بناؤ سنگھار کریں گی

(17) رسول اللہؐ نے مہاجر عورتوں سے اس بات پر بیعت کی:

(a) چوری نہیں کریں گی (b) بدکاری نہیں کریں گی (c) اپنی اولاد کو قتل نہیں کریں گی (d) ان سب باتوں کو نہیں کریں گی

(18) جب مومن عورتیں ہجرت کر کے آئیں تو چاہیئے کہ:

(a) انہیں فوراً واپس کر دیا جائے (b) پہلے ان کے ایمان کا جائزہ لیا جائے (c) انہیں لونڈیاں بنایا جائے (d) ان کے بدلے مسلمان قیدیوں کو رہا کر دی جائے

(19) سورۃ الممتحنہ میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے بے شک اللہ دوست رکھتا ہے:

(a) انصاف کرنے والوں کو (b) سچ بولنے والوں کو (c) جہاد کرنے والوں کو (d) نماز پڑھنے والوں کو

جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.c | 2a | 3.b | 4.d | 5.c | 6.a | 7.b |
| 8.d | 9.b | 10.c | 11.a | 12.b | 13.d | 14.b |
| 15.a | 16.c | 17.d | 18.b | 19.a | | |

احادیث (1تا20)

(1) حدیث نبویؐ کے مطابق افضل الاعمال ہے:

(a) استغفار(b) لاالہ الاللہ(c) نماز(d) روزہ

(2) حدیث کے مطابق افضل الدعا ہے:

(a) استغفار(b) لاالہ الاللہ(c) دعائے قنوت(d) آیت کریمہ

(3) حدیث کے مطابق طلب العلم ہر مسلمان پر ہے:

(a) واجب(b) نفل(c) فرض(d) سنت

(4) حدیث کے مطابق تم میں بہتر وہ ہے جس نے قرآن سیکھا اور:

(a) اسے پڑھا(b) اس پر عمل کیا(c) اسے حفظ کیا(d) اسے دوسروں کو سکھایا

(5) رسولؐ نے فرمایا جس نے مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجا، اللہ تعالیٰ نے اس کے لیے کھول دیا ایک دروازہ:

(a) رحمت کا(b) عافیت کا(c) مغفرت کا(d) برکت کا

(6) حدیث میں تکمیل ایمان کے اصول بتائے گئے ہیں:

(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(8) حدیث کے مطابق بڑوں کا / کی کرنا چاہیئے:

(a) رحم(b) شفقت(c) پیار(d) الفت

(9) الراشی کا مطلب ہے:

(a) رشوت لینے والا(b) رشوت دینے والا(c) یہ دونوں (d) ان میں سے کوئی نہیں

(10) المرتشی کا مطلب ہے:

(a) رشوت لینے والا(b) رشوت دینے والا(c) یہ دونوں (d) ان میں سے کوئی نہیں

(11) لوگوں میں اچھا وہ ہے جو لوگوں کو دیتا ہے:

(a) تعلیم(b) پیسے(c) نصیحت(d) نفع

(12) تم میں سے ہر ایک نگہبان ہے اور تم میں سے ہر ایک جوابدہ ہے اس کے بارے میں:

(a) نماز(b) روزے(c) رعیت(d) اعمال

(13) حدیث کے مطابق جس کے قدم اللہ کی راہ میں غبار آلود ہوئے اللہ نے اس پر حرام کر دیا:

(a) فاقوں پر(b) مصیبتوں پر(c) آگ پر(d) بلاؤ پر

(14) ہر صاحب استطاعت مسلمان مرد اور عورت پر حج فرض ہے:

(a) ایک بار(b) دو بار(c) تین بار(d) چار بار

(15) قرآن حکیم کی کس سورۃ میں اہل ایمان کو رسولؐ پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے:

(a) سورۃ الانفال(b) سورۃ محمدؐ(c) سورۃ الممتحنہ(d) سورۃ الاحزاب

(16) حدیث کے مطابق مومنوں میں کامل ترین ایمان والا وہ ہے جو ان میں سب سے اچھا ہو:

(a) تعلیم کے لحاظ سے(b) صحت کے لحاظ سے(c) اخلاق کے لحاظ سے(d) عبادت کے لحاظ سے

(17) حدیث کے مطابق نماز دین کا ہے:

(a) جز(b) ستون(c) رکن(d) مغز

(18) حدیث کے مطابق جس نے نماز قائم کی اسے نے گویا قائم کیا:

(a) انصاف (b) امن (c) دین (d) نظم وضبط

(19) حدیث کے مطابق جب نماز کھڑی ہو جائے تو اس کے لیے نہ آؤ:

(a) آہستگی سے (b) سستی سے (c) بے دھیانی سے (d) دوڑتے ہوئے

(20) حدیث کے مطابق تم نے خطبہ جمعہ کے دوران اپنے ساتھ سے یہ کہا کہ خاموش ہو جاؤ تو تم نے:

(a) گناہ کیا (b) فضول بات کہی (c) غلط کام کیا (d) نیکی ضائع کر دی

(21) صَامَ کا مطلب ہے:

(a) نماز پڑھی (b) خاموش رہا (c) زکوٰۃ دی (d) روزہ رکھا

(22) رَاعِ کا مطلب ہے:

(a) جوابدہ (b) نگہبان (c) حقدار (d) منتظر

(23) مَسْئُولٌ کا مطلب ہے:

(a) جوابدہ (b) نگہبان (c) حقدار (d) منتظر

(24) صَائِمٌ کا مطلب ہے:

(a) نمازی (b) حاجی (c) روزہ دار (d) مجاہد

(25) رِقَابٌ کا مطلب ہے:

(a) ٹانگیں (b) ہاتھ (c) پیر (d) گردنیں

(26) لفظ الہٰ مانے کا مطلب یہ ہے کہ انسان اپنی غلطی یا گناہ پر نادم اور۔۔۔۔۔ہو۔

(a) پاک (b) شرمندہ (c) دلیر (d) خوش

(27) انسانی فطرت کا بنیادی تقاضا ہے کہ اسے اپنی ذات اور۔۔۔۔۔کے بارے میں ہر اچھی اور بری بات کا علم ہو۔

(a) بات (b) کائنات (c) اوقات (d) عہدے

(28) ہمارے ملک میں لڑکوں کے مقابلے میں لڑکیوں کی تعلیم کا تناسب ہے:

(a) برابر (b) ایک چوتھائی (c) ایک تہائی (d) نصف

(29) ہمارے ملک میں لڑکوں کے مقابلے میں لڑکیوں کے مدارس کی تعداد ہے:

(a) برابر (b) آدھی (c) ایک چوتھائی (d) ایک تہائی

(30) قرآن حکیم کلام۔۔۔۔۔۔ہے۔

(a) رسولؐ (b) اولیاء (c) الہٰی (d) ملائکہ

(31) قرآن مجید کا موضوع ہے:

(a) جنات (b) انسان (c) حیوانات (d) فرشتے

(32) محسنِ انسانیت کون ہے؟

(a) حضرت آدمؑ (b) حضرت نوحؑ (c) حضرت محمدؐ (d) حضرت یوسفؑ

(33) انسان کی فطرت میں شعور رکھا گیا ہے۔

(a) نیکی کا (b) نیکی اور بدی کا (c) بدی کا (d) نہ نیکی کا نہ بدی کا

(34) اللہ تعالیٰ کی سب سے غالب صفت ہے:

(a) عذاب دینا (b) مغفرت کرنا (c) العامات نازل کرنا (d) رحم کرنا

(35) رحم کے زیادہ حق دار ہمیشہ۔۔۔۔۔۔ہوتے ہیں۔

(a) بڑے (b) چھوٹے (c) بزرگ (d) مرد

(36) بچوں کو مناسب تعلیم و تربیت سے محروم رکھنا انہیں۔۔۔۔۔سے محروم کرنا ہے۔

(a) پیار (b) علم (c) شفقت (d) دولت

(37) رشوت کا چلن کسی قوم میں عام ہو جاتا ہے جب ختم ہو جائے:

(a) مال و دولت (b) عدل و انصاف (c) آرام و سکون (d) لالچ و حسد

(38) ایمان کی تکمیل کا پیمانہ کسے قرار دیا گیا ہے؟

(a) زکوٰۃ کو (b) روزے کو (c) نماز کو (d) حُسن خلق کو

(39) ناجائز معاملے میں اپنی قوم کی مدد کرنے والے کی مثال دی گئی ہے:

(a) بلی سے (b) کتے سے (c) اونٹ سے (d) گائے سے

(40) مسلمان کیلئے روزانہ ایمان کے امتحان کا موقع آتا ہے:

(a) پانچ مرتبہ (b) چار مرتبہ (c) دو مرتبہ (d) ایک مرتبہ

(41) رشوت سے معاشرے میں بڑھتا ہے:

(a) عدل (b) عزت (c) ظلم (d) ایمان

(42) حدیث کے مطابق روزہ دار کیلئے ـــــــ خوشیاں ہیں۔

(a) دو (b) چار (c) پانچ (d) چھ

جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.b | 2a | 3.c | 4.d | 5.b | 6.c | 7a |
| 8.b | 9.b | 10a | 11.d | 12.c | 13.c | 14.a |
| 15.d | 16.c | 17.b | 18.c | 19.d | 20.b | 21.d |
| 22.b | 23 a | 24.c | 25.d | 26.b | 27.b | 28.d |
| 29.b | 30.c | 31.b | 32.c | 33.b | 34.d | 35.b |
| 36.c | 37.b | 38.d | 39.c | 40.a | 41.c | 42a |

موضوعاتی مطالعہ:

(1) قرآن پاک کے ایک حرف کی تلاوت پر ـــــ نیکیاں ملتی ہیں۔

(a) چار (b) دس (c) پندرہ (d) بیس

(2) قرآن مجید میں جو کچھ بیان ہوا ہے وہ ـــــ اور حقیقت پر مبنی ہے؟

(a) سائنس (b) تاریخ (c) سماجیات (d) علم

(3) قرآن مجید تقریباً ـــــ سال کے عرصہ میں نازل ہوا۔

(a) 16 (b) 18 (c) 20 (d) 23

(4) مسلمان جب تک ـــــ کی تعلیمات پر عمل کرتے رہے دنیا پر غالب رہے۔

(a) قرآن (b) حدیث (c) علماء کرام (d) فقہ

(5) نبی کریمؐ کا ارشاد ہے تم میں سے بہتر شخص وہ ہے جس نے ـــــ سیکھا اور سکھایا۔

(a) علم (b) فلسفہ (c) حسن اخلاق (d) قرآن

(6) قرآن پاک کی ـــــ کرنے سے نیکی اور ثواب ملتا ہے۔

(a) تقسیم (b) تعظیم (c) طباعت (d) تلاوت

(7) حضرت آدمؑ السلام کو ملائکہ پر فضیلت ـــــ کی وجہ سے حاصل ہوئی۔

(a) خلیفۃ اللہ ہونے (b) علم (c) پہلا انسان ہونے (d) ان میں سے کوئی نہیں

(8) ایمان کا تقاضہ ہے کہ ـــــ سے محبت کی جائے۔

(a) اللہ تعالیٰ (b) والدین (c) بزرگوں (d) وطن

(9) ـــــ دائمی ہدایت کی کتاب۔

(a) توریت (b) زبور (c) انجیل (d) قرآن پاک

(10) رسول اکرمؐ سے محبت بھی ـــــ

(a) اسلام (b) روحانیت (c) کامیابی (d) ایمان

(11) ۔۔۔۔۔۔۔ پوری انسانیت کے لیے ابدی صحیفہ ہدایت لے کر تشریف لائے۔

(a) حضرت ابراہیمؑ (b) حضرت موسیٰؑ (c) حضرت عیسیٰؑ (d) حضورِ اکرمؐ

(12) ۔۔۔۔۔ کے معنی جاننا اور آگاہ ہونا ہے۔

(a) فضلیت (b) جہل (c) پھلواری (d) علم

(13) طلب علم ہر مسلمان مرد اور عورت پر۔۔۔۔۔ ہے۔

(a) واجب (b) اختیاری (c) قرض (d) فرض

(14) ۔۔۔۔۔۔ زمین پر اللہ تعالیٰ کا خلیفہ اور نائب ہے۔

(a) حیوان (b) انسان (c) قرآن (d) جاندار

(15) نبی کریمؐ نے ماں کی گود سے۔۔۔۔ میں اترنے تک علم کے حصول کی ہدایت فرمائی۔

(a) مشاغل زندگی (b) سماجیات (c) قبر (d) معاشرتی جدوجہد

(16) انسان کو۔۔۔۔۔ کی وجہ سے دوسری مخلوقات پر فضیلت حاصل ہے۔

(a) عقل و ذہن (b) جسمانی ساخت (c) علم (d) رہبانیت

(17) ۔۔۔۔۔۔ کے لفظی معنی پاک ہونا ہے۔

(a) روزہ (b) زکوٰۃ (c) عبادت (d) نیکی

(18) ۔۔۔۔۔۔ سماجی فلاح و بہبود کا بہترین ذریعہ ہے۔

(a) نماز (b) روزہ (c) حج (d) زکوٰۃ

(19) زکوٰۃ کے کل۔۔۔۔ مصارف ہیں۔

(a) چار (b) پانچ (c) چھ (d) آٹھ

(20) منکرین زکوٰۃ کے خلاف کس خلیفہ راشد نے جہاد کا اعلان کیا؟

(a) حضرت عثمانؓ (b) حضرت عمرؓ (c) حضرت ابو بکرؓ (d) حضرت علیؓ

(21) ۔۔۔۔۔ ادا کرنے سے مال میں برکت پیدا ہوتی ہے۔

(a) قرض (b) فرض (c) حج (d) زکوٰۃ

(22) اسلام ایک مکمل۔۔۔۔۔ اور دین فطرت ہے۔

(a) فریضہ حیات (b) سرچشمہ حیات (c) آب حیات (d) ضابطہ حیات

(23) ۔۔۔۔۔ میں دو چیزیں وضو اور غسل شامل ہیں۔

(a) نماز (b) حج (c) قربانی (d) طہارت

(24) وضو کے کل۔۔۔۔۔ فرائض ہوتے ہیں۔

(a) دو (b) چار (c) چھ (d) آٹھ

(25) جمعہ اور عیدین کے دن غسل کرنا۔۔۔۔۔ ہے۔

(a) مستحب (b) فرض (c) واجب (d) مسنون

(26) غسل کرتے وقت پورے جسم پر۔۔۔۔ مرتبہ پانی بہایا جاتا ہے۔

(a) دو (b) تین (c) سات (d) گیارہ

(27) وضو کرنے اور غسل کرنے کے دوران پانی کا استعمال۔۔۔۔ کے ساتھ کیا جانا چاہیے۔

(a) روانی (b) سستی (c) احتیاط (d) اعتدال

(28) ۔۔۔۔۔ کے لغوی معنی روکنا اور برداشت کرنا ہے۔

(a) اعتدال پسندی (b) طہارت (c) صبر (d) شکر

(29) اللہ تعالیٰ نے۔۔۔۔ کرنے والوں کے لیے مغفرت، جنت اور بہترین اجر کا انعام رکھا ہے۔

(a) صلہ رحمی (b) حسن سلوک (c) عبادت (d) ہجرت

(30) شکر کرنے کے۔۔۔۔ طریقے ہیں۔

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

(31) ۔۔۔۔۔ کے معنی محنت اور کوشش کرنے کے ہیں۔

(a) طہارت (b) عبادت (c) جہاد (d) ہجرت

(32) جہاد کی۔۔۔۔۔۔ اقسام ہیں۔

(a) دو (b) تین (c) چار (d) دس

(33) نفس کے ساتھ جہاد کرنے کو۔۔۔۔۔ کہا گیا ہے۔

(a) جہادِ اکبر (b) جہادِ اصغر (c) جہاد بالمال (d) جہاد بالقلم

(34) ہماری انفرادی اور اجتماعی زندگی میں ۔۔۔۔۔ کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔

(a) علم و جہل (b) نیکی و بدی (c) صبر و شکر (d) وضو و غسل

(35) عائلی زندگی سے مراد۔۔۔۔۔ ہے۔

(a) حیوانی زندگی (b) نباتاتی زندگی (c) سماجی زندگی (d) خاندانی زندگی

(36) قرآن مجید کو پچھلی کتابوں کے لیے۔۔۔ کہا گیا ہے۔

(a) القرآن (b) صحیفہ ابدی (c) صحیفہ نور (d) مھیمن

(37) اللہ تعالیٰ نے انسان کی۔۔۔۔۔ کے لیے انبیاء کرام مبعوث فرمائے اور ان پر کتابیں نازل فرمائیں۔

(a) سماجی زندگی (b) معاشرتی نظم و ضبط (c) کامل رہنمائی (d) سیاسی حکمرانی

(38) قرآن کریم انسانی زندگی کے تمام پہلوؤں کے متعلق۔۔۔۔۔ کرتا ہے۔

(a) بحث (b) سوالات (c) انکشافات (d) رہنمائی

(39) ۔۔۔۔۔ کی بقاء اور اس کی افزائش اللہ تعالیٰ کے نزدیک عائلی زندگی کا مقصد ہے۔

(a) کائنات (b) دنیا (c) نسل نباتات (d) نسل انسانی

(40) اسلامی تعلیمات کے مطابق خاندان کی کفالت (نان نفقہ) ۔۔۔۔۔ کی ذمہ داری ہے۔

(a) مرد (b) عورت (c) والدین (d) رشتہ داروں

(41) سورۃ الانفال میں کل۔۔۔۔۔۔۔۔ آیات ہیں۔

(a) 60 (b) 70 (c) 75 (d) 80

(42) سورۃ الانفال ایک مدنی سورۃ ہے اور ترتیب توقیفی کے لحاظ۔۔۔۔ سورۃ ہے۔

(a) تیسری (b) پانچویں (c) آٹھویں (d) دسویں

(43) انفال کے لفظی معنی۔۔۔۔۔۔ ہیں۔

(a) مال زکوٰۃ (b) مال خیرات (c) مال صدقہ (d) مال غنیمت

(44)۔۔۔ قرآن مجید کے نویں اور دسویں پارے میں شامل ہے۔

(a) سورۃ الانفال (b) سورۃ الاحزاب (c) سورۃ الممتحنہ (d) سورۃ البقرہ

(45) غزوہ بدر میں مجاہدین کی کل تعداد۔۔۔۔۔ تھی۔

(a) 212 (b) 313 (c) 500 (d) 900

(46) سورۃ الاحزاب ایک مدنی سورۃ ہے اور ترتیب توقیفی کے لحاظ سے اس کا نمبر۔۔۔۔۔۔ ہے۔

(a) 17 (b) 20 (c) 30 (d) 33

(47) ۔۔۔۔۔۔۔ قرآن مجید کے اکیسویں اور بائیسویں پارے میں شامل ہے۔

(a) سورۃ الانفال (b) سورۃ الرعد (c) سورۃ الاحزاب (d) سورۃ الممتحنہ

(48) متبنی کے لفظی معنی۔۔۔۔۔۔۔ ہیں۔

(a) منہ بولی بیٹی (b) منہ بولا بھائی (c) منہ بولا بیٹا (d) منہ بولا چاچا

(49) آپ نے فرمایا کہ مجھے جبرائیل بار بار۔۔۔۔۔ کیساتھ حسن سلوک کی تاکید کرتے۔

(a) یتیم (b) مزدور (c) پڑوسی (d) عورت

(50) مندرجہ ذیل میں کس صحابی کا نام قرآن مجید میں آیا ہے؟

(a) حضرت ابو بکرؓ (b) حضرت عمرؓ (c) حضرت زیدؓ (d) حضرت علیؓ

(51) ہر نماز میں نبی کریمؐ پر درود بھیجنے کیلئے۔۔۔۔ پڑھا جاتا ہے

(a) درود ابراہیمی (b) درود تاج (c) درود ماہی (d) درود تنجینا

(52)۔۔۔۔ کے لفظی معنی امتحان لینے والی یا جانچنے والی کے ہیں

(a) الانفال (b) الاحزاب (c) الممتحنہ (d) البقرہ

(53) سورۃ الممتحنہ قرآن مجید کی مدنی سورۃ ہے اور ترتیب توقیفی کے لحاظ سے اس کا نمبر۔۔۔۔۔۔ ہے۔

(a) 13 (b) 33 (c) 40 (d) 60

(54)۔۔۔ قرآن مجید کے اٹھائیسویں پارے میں شامل ہیں

(a) سورۃ الانفال (b) سورۃ الاحزاب (c) سورۃ الممتحنہ (d) سورۃ الکوثر

(55) ۔۔۔۔۔ معاہدہ کے تحت سہل بن عمر کے صاحبزادے حضرت ابو جندلؓ کو واپس کیا گیا تھا۔

(a) حلف الفضول (b) صلح حدیبیہ (c) میثاق مدینہ (d) بیعت رضوان

(56) ۔۔۔۔ کی اطاعت ہی دراصل اللہ تعالیٰ کی اطاعت ہے۔

(a) والدین (b) بزرگان دین (c) نبی کریمؐ (d) اسلامی حکمران

(57) حضور اکرمؐ کا ارشاد ہے جس نے مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجا اس کے لیے۔۔۔۔۔ کا ایک دروازہ کھول دیا گیا۔

(a) رحمت (b) عظمت (c) جنت (d) عافیت

(58) ۔۔۔۔۔ دین کا ستون اور مومن کی معراج ہے۔

(a) نماز (b) دعا (c) عبادت (d) طہارت

(59) نفرتوں کو محبت میں۔۔۔۔ کے ذریعے تبدیل کیا جاسکتا ہے۔

(a) باہمی میل جول (b) سماجی تعلقات (c) سیاسی قوانین (d) حسن خلق

(60) نبی کریمؐ نے ۔۔۔۔۔ کے دن کو سید الایام (سب دنوں کا سردار) کہا ہے۔

(a) جمعہ (b) ہفتہ (c) پیر (d) عید

(61) انفرادی نماز کی نسبت باجماعت نماز ادا کرنے کا ثواب۔۔۔۔ گنا زیادہ ہے۔

(a) پچیس (b) ستائیس (c) تیس (d) ساٹھ

(62) نماز کے آغاز پر جو تکبیر سب سے پہلے کہی جاتی ہے اسے۔۔۔۔ کہتے ہیں۔

(a) تکبیر اعلیٰ (b) تکبیر اولیٰ (c) تکبیر تحریمہ (d) تکبیر توحید

(63) جو کام اللہ تعالیٰ کی رضا کیلئے کیا جاتا ہے اسے۔۔۔۔ کہتے ہیں۔

(a) رضا من اللہ (b) فنا فی اللہ (c) انشاءاللہ (d) فی سبیل اللہ

(64) نبی کریمؐ کا ارشاد ہے کہ جس کے قدم اللہ کی راہ میں غبار آلود ہوئے اللہ نے اس پر۔۔۔۔۔ حرام کر دیا۔

(a) حال (b) غیبت (c) دروغ گوئی (d) آگ

(65) نبی کریمؐ نے فرمایا کہ تم سے ہر ایک۔۔۔۔۔ہے اور تم سے ہر اپنی رعیت کے بارے میں جواب دہ ہے۔
(a) مسلمان (b) باایمان (c) رازدان (d) نگہبان

(66) نبی پاکؐ نے مہاجر عورتوں سے اس بات پر بیعت کی کہ۔۔۔۔۔نہیں کریں گی۔
(a) چوری نہیں کریں گی (b) بدکاری نہیں کرینگی (c) اولاد کو قتل نہیں کرینگی (d) یہ تمام

(67) جب مومن عورتیں ہجرت کر کے آئیں تو چاہیے کہ۔۔۔۔۔
(a) انہیں فوراً واپس کیا جائے (b) پہلے ان کے ایمان کا جائزہ لیا جائے (c) انہیں لونڈیاں بنالیا جائے (d) ان کے بدلے مسلمان قیدیوں کو رہا کرایا جائے

(68) مال غنیمت بنیادی طور پر۔۔۔۔۔۔کا حق ہے۔
(a) شہیدوں کے ورثا کا (b) اللہ اور رسولؐ کا (c) مجاہدین کا (d) غرباو مساکین کا

(69) اللہ کے نزدیک۔۔۔۔۔بدترین جانور ہیں۔
(a) خنزیر (b) گدھے (c) کتے (d) جاہل لوگ

(70) غزوہ احزاب کا دوسرا نام۔۔۔۔۔۔۔ہے۔
(a) غزوہ احد (b) غزوہ بدر (c) غزوہ خندق (d) ان میں سے کوئی نہیں۔

(71) اللہ تعالیٰ نے نبی کریمؐ کو۔۔۔۔۔بنا کر بھیجا۔
(a) شاہد و مبشر (b) بشیر و نذیر (c) داعی الی اللہ (d) یہ تینوں

(72) قرآن مجید کی حفاظت کا ذمہ خود۔۔۔۔۔نے لیا ہے۔
(a) اللہ تعالیٰ (b) فرشتوں (c) جنوں (d) حکومت وقت

(73) قرآن پاک کو سب سے پہلے۔۔۔۔۔۔نے یکجا کیا؟
(a) حضرت عثمانؓ (b) حضرت ابو بکرؓ (c) حضرت عمرؓ (d) حضرت علیؓ

(74) جسم ناپاک کو غسل کرنا۔۔۔۔۔۔پر واجب ہے۔
(a) مردوں (b) عورتوں (c) بالغوں (d) بچوں

(75) قرآن مجید اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا:
(a) حضرت عیسیٰؑ (b) حضرت محمدؐ (c) حضرت موسیٰؑ (d) حضرت داؤدؑ

(76) کاتب وحی کہتے ہیں۔
(a) وحی لکھنے والے کو (b) قرآن یاد کرنے والے کو (c) حدیث بیان کرنے والے کو (d) اسلامی علوم جاننے والوں کو

(77) قوموں کی سربلندی کا اہم سبب ہے:
(a) قرآن پر عمل (b) دنیا کی دولت (c) مضبوط جسامت (d) عملی میدان میں برتری

(78) وہ کونسے صحابیؓ تھے جنہوں نے حضورؐ کی رحلت کے بعد قرآن کریم کے اجزاء سب سے پہلے اکٹھا کروائے؟
(a) حضرت ابو بکرؓ (b) حضرت عثمانؓ (c) حضرت زید بن ثابتؓ (d) حضرت عمرؓ

(79) زکوٰۃ ایک عبادت ہے:
(a) مالی (b) بدنی (c) روحانی (d) دینی

(80) زکوٰۃ فرض ہے:
(a) صاحب نصاب پر (b) امیر پر (c) غریب پر (d) ہر مسلمان پر

(81) قرآن مجید میں اکثر زکوٰۃ کیسا تھ بیان کیا گیا ہے:

(a) توحید (b) حج (c) روزہ (d) نماز

(82) طہارت کے لغوی معنی ہیں۔

(a) پاک ہونا (b) نشوونما پانا (c) غسل کرنا (d) وضو کرنا

(83) اگر غسل واجب ہو اور کوئی نہ کرے تو:

(a) گنہگار ہے (b) فاسق ہے (c) ناجائز ہے (d) جائز ہے

(84) نماز قبول نہیں ہوتی:

(a) وضو غسل کے بغیر (b) اخلاق کے بغیر (c) دولت کے بغیر (d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

(85) ایک مسلمان کے ایمان کامل ہونے کی دلیل ہے:

(a) صبر و شکر (b) ہجرت و جہاد (c) محبت و اطاعت (d) a اور b دونوں

(86) شکر کے لغوی معنی ہیں:

(a) کسی کے احسان پر اسکی تعریف کرنا (b) اس کا شکریہ ادا کرنا (c) a اور b دونوں (d) ان میں کوئی نہیں

(87) قوموں پر جب مصیبت آئے تو اسکا مقابلہ کیا جاسکتا ہے:

(a) ہمت سے (b) صبر سے (c) a اور b دونوں (d) بزدلی سے

(88) اللہ تعالیٰ نے کن پیغمبر کا صبر قرآن میں ذکر کیا ہے؟

(a) حضرت محمدؐ (b) حضرت موسیٰؑ (c) حضرت ابراہیمؑ (d) حضرت ایوبؑ

(89) قرآن مجید میں ارشاد ہے کہ بے شک اللہ ـــــ ـــــ کیساتھ ہے:

(a) شکر کرنے والوں (b) صبر کرنے والوں (c) محبت کرنے والوں (d) جہاد کرنے والوں

(90) جو شخص ہجرت کے ارادے سے گھر سے نکلا اور اس کو موت آگئی:

(a) اسکو ہجرت کا ثواب نہیں ملے گا (b) وہ غازی ہے (c) اسکو ہجرت کا ثواب ملے گا (d) ان میں سے کوئی بھی نہیں۔

(91) ہجرت کرنے والے اللہ تعالیٰ کی طرف سے کس انعام کے حقدار ہیں؟

(a) رحمت (b) بہترین اجر (c) مغفرت (d) تینوں

(92) جب تک جہاد فرض نہ ہوا تھا تو سب سے بڑا عمل تھا۔

(a) نماز (b) ہجرت (c) روزہ (d) حج

(93) ابن سبیل سے مراد ہے:

(a) فقیر (b) قیدی (c) مسافر (d) امیر

(94) غارمین سے کیا مراد ہے؟

(a) فقیر (b) قرض دار (c) مسافر (d) قیدی

(95) رقابت سے کیا مراد ہے؟

(a) غلام بنانا (b) غلام کو آزاد کرنا (c) قرض دار (d) مسافر

(96) زکوٰۃ ادا نہ کرنے والوں کے بارے میں سخت وعید کس سورۃ میں سنائی گئی ہے؟

(a) سورۃ الانفال (b) سورۃ الفاتحہ (c) سورۃ التوبہ (d) سورۃ الاحزاب

(97) زکوٰۃ دیتے وقت سب سے پہلے کس کا خیال رکھا جائے؟

(a) پڑوسی کا (b) دوست کا (c) قیدی کا (d) قریبی رشتہ داروں کا

(98) کس صحابیؓ نے قرآن پاک کی نقول صوبائی دار الحکومتوں میں بھجوائیں؟

(a) حضرت ابو بکرؓ (b) حضرت عمرؓ

(c) حضرت عثمانؓ (d) حضرت علیؓ

(99) قرآن مجید سابقہ آسمانی کتابوں کی کرتا ہے۔

(a) تردید (b) تصدیق (c) رہنمائی (d) ان میں کوئی بھی نہیں

(100) قرآن مجید کو اکھٹا کرنے کی جگہ تھی۔

(a) مسجد حرام (b) مسجد قباء (c) مسجد خیف (d) مسجد نبویؐ

(101) قرآن کی سورتوں کی ترتیب فرمائی۔

(a) حضورؐ نے (b) حضرت علیؓ (c) حضرت ابو بکرؓ (d) حضرت عثمانؓ

(102) جہاد نہیں ہو سکتا اگر:

(a) اسلامی ریاست نہ ہو (b) امیر نہ ہو (c) یہ دونوں (d) کوئی بھی نہیں

(103) جہاد کی سب سے اعلیٰ قسم ہے:

(a) جہاد بالنفس (b) جہاد بالعلم (c) دعوت و تبلیغ (d) کوبھی نہیں

(104) قرآن کریم کی رو سے لوگوں کو اللہ کی طرف بلائیں:

(a) حکمت و دانش کیساتھ (b) جہاد کر کے (c) تلوار کے نوک پر (d) ان میں کوئی بھی نہیں۔

(105) علمی انداز میں دین کی تبلیغ ہے:

(a) نیکی (b) ہجرت (c) جہاد (d) یہ تمام

(106) سورۃ الفرقان میں اسے "جہاداً کبیراً" کہا گیا ہے:

(a) جہاد بالنفس (b) دعوت و تبلیغ (c) جہاد بالعلم (d) ان میں کوئی بھی نہیں

(107) حدیث شریف کے مطابق عورتوں کا جہاد ہے:

(a) گھر کا کام (b) زخمی مجاہدوں کی مرہم پٹی کرنا (c) حج مبرور (d) ان میں کوئی بھی نہیں

(108) کسی ظالم حاکم کے سامنے حق بات کہنا

(a) افضل الجہاد (b) جہاد بالنفس (c) جہاداً کبیراً (d) کوئی بھی نہیں

(109) اللہ سے محبت کا تقاضا ہے کہ:

(a) اس کے احکام کو دل سے تسلیم کیا جائے (b) پوری دلجمی سے ان پر عمل کیا جائے (c) a اور b دونوں (d) ان میں کوئی بھی نہیں۔

(110) ایک سچا مسلمان اللہ کے احکام کو مانتا ہے:

(a) زبان و دل سے (b) صرف زبان سے (c) بوقت ضرورت (d) مجبوری سے

(111) اے لوگوں عبادت کرو:

(a) فرشتوں کی (b) سورج کی (c) بتوں کی (d) اللہ کی

(112) ایمان والوں اطاعت کرو:

صرف اللہ کی (b) نبی کریمؐ کی (c) فرشتوں کی (d) اللہ اور رسولؐ کی

(113) مومنو کیلئے اپنی جان سے بھی زیادہ عزیز ہیں۔

(a) فرشتے (b) مال و دولت (c) حضرت محمدؐ (d) جنات

(114) فرمان الٰہی ہے "آج میں نے تمہارے لیے مکمل کر دیا تمہارا۔۔۔۔"

(a) دین (b) ایمان (c) کردار (d) اخلاق

(115) دین مکمل ہونے کی آیت موجود ہے۔

(a) سورۃ الانفال (b) سورۃ المائدہ (c) سورۃ احزاب (d) سورۃ البقرہ

(116) قرآن مجید کے مطابق حضرت محمدؐ تم میں سے کسی

مرد کے ......... نہیں۔
(a) دوست (b) بھائی (c) بیٹا (d) باپ
(117) اللہ تعالیٰ کے آخری نبی کا نام ہے۔
(a) حضرت علیؓ (b) حضرت عیسیٰؑ (c) حضرت محمدﷺ (d) حضرت آدمؑ
(118) انسانوں کی رہنمائی کیلئے مبعوث ہوئے:
(a) فرشتے (b) انبیاء (c) جن (d) بزرگ
(119) دنیا میں وجہ محبت ہونی چاہیئے۔
(a) دولت (b) علم (c) ووٹ (d) اللہ تعالیٰ
(120) بندہ مومن کی عبادت کا مقصد ہے۔
(a) تقویٰ (b) شہرت (c) مخلوق کا ڈر (d) گناہ
(121) آپؐ رسول بن کر آئے:
(a) تمام لوگوں کی طرف (b) صرف مسلمانوں کی طرف (c) منافقین کی طرف (d) کافروں کی طرف
(122) رسولؐ مومنو کیلئے زیادہ محبوب ہیں۔
(a) ان کی جانوں سے (b) ان کے مالوں سے (c) ان کے والدین سے (d) ان کی اولاد سے
(123) کس عمل میں مکمل خود سپردگی درکار ہوتی ہے۔
(a) عبادت میں (b) اطاعت میں (c) ریاضیت میں (d) ذہانت میں
(124) آج میں نے تمہارے لیئے مکمل کر دیا۔
(a) تمہارا دین (b) تمہارا ایمان (c) تمہارا اسلام (d) تمہارا مذہب
(125) پہلی وحی کی آیات کس سورۃ میں ہیں؟
(a) سورۃ الاحزاب (b) سورۃ الناس (c) سورۃ الانفال (d) سورۃ العلق
(126) پہلی وحی کی آیات ہیں۔
(a) 3 (b) 4 (c) 5 (d) 6

(127) پہلی وحی کا آغاز کس لفظ سے ہوا؟
(a) الحمد (b) الناس (c) اقراء (d) الم
(128) جنگ بدر کے ایک قیدی کو آزاد ہونے کیلئے کتنے مسلمان بچوں کو پڑھانا ضروری تھا؟
(a) ایک (b) پانچ (c) دس (d) پندرہ
(129) مومن کی متاع گم گشتہ ہے۔
(a) دولت (b) عزت (c) علم و حکمت (d) دوستی
(130) اللہ کے بندوں میں سے ...... ہی اللہ سے ڈرتے ہیں۔
(a) اہل دولت (b) اہل علم (c) اہل بیت (d) اہل زمانہ
(131) ماں کی گود سے قبر تک حاصل کرو۔
(a) دولت (b) عہدے (c) علم (d) عزت
(132) اللہ کے نزدیک برابر نہیں ہیں۔
(a) جاہل اور بیوقوف (b) عالم اور جاہل (c) لالچی اور حاسد (d) جاہل اور بدکردار
(133) جنت کی پھلواریاں ہیں:
(a) دشمنی کی مجلسیں (b) ذکر کی مجلسیں (c) دوستی کی مجلسیں (d) علم کی مجلسیں
(134) علم کی طلب ہے۔
(a) مشقت (b) عبادت (c) صدقہ (d) سنت
(135) علم حاصل کرنے میں مصروف رہنا، تسبیح اور بحث و مباحثہ کرنا ہے:
(a) صدقہ (b) عبادت (c) جہاد (d) سائنس
(136) علم جسم کی توانائی اور ......... ہے۔
(a) بے چینی (b) سکون (c) روشنی (d) قوت

(137) علم۔۔۔۔۔کا راستہ بتاتا ہے۔

(a) کالج (b) سکول (c) مدرسے (d) جنت

(138) علم میں غور و خوض کرنا۔۔۔۔۔۔کے برابر ہے۔

(a) زکوٰۃ (b) نماز (c) روزے (d) حج

(139) دنیا کی ہر چیز دعائے مغفرت کرتی ہے۔

(a) نمازی کیلئے (b) روزہ دار کیلئے (c) پرہیز گار کیلئے (d) عالم کیلئے

(140) رسول اللہؐ صبح و شام دعا کرتے تھے۔

(a) نقصان والے علم کی (b) تجارت کے علم کی (c) ملازمت کے علم کی (d) نفع والے علم کی

(141) انسان کی عظمت کی بنیاد ہے۔

(a) دولت (b) علم (c) شہرت (d) عزت

(142) اللہ نے انسان کو علم سکھایا۔۔۔۔۔کے ذریعے سے۔

(a) تلوار (b) تیر (c) بندوق (d) قلم

(143) انسانی تمدن کی ابتداء ہوئی:

(a) خاندان سے (b) حضرت آدمؑ (c) قوم عرب سے (d) حضورؐ کے آنے سے

(144) زوجین کہتے ہیں۔

(a) شوہر اور بیوی کو (b) ماں باپ کو (c) بہن بھائی کو (d) بیوی کو

(145) رشتہ ازدواج کو قرآن نے کیا نام دیا ہے؟

(a) والدین (b) احسان (c) احصان (d) نکاح

(146) پاکیزہ زندگی گزارنے کا واحد راستہ ہے۔

(a) عقد (نکاح) (b) صراط مستقیم (c) محبت (d) اطاعت رسول

(147) خاندان کی کفالت کی ذمہ داری ہے:

(a) عورت پر (b) مرد پر (c) دادا پر (d) والدین پر

(148) اللہ تعالیٰ کے نزدیک عائلی زندگی کا مقصد ہے:

(a) تقویٰ (b) ہمدردی (c) باہمی محبت و اعتماد (d) کوئی بھی نہیں

(149) حدیث میں احتسابا کا مطلب ہے:

(a) اپنا محاسبہ کرتے ہوئے (b) ثواب کی نیت (c) ایمان کی حالت (d) تینوں باتیں

(150) معاشرے کا بنیادی جزو ہے:

(a) قبیلہ (b) خاندان (c) گروہ (d) رشتہ دار

## جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.b | 2.d | 3.d | 4a | 5. | 6d | 7b |
| 8a | 9d | 10.d | 11.d | 12.c | 13d | 14.b |
| 15.c | 16c | 17.b | 18.d | 19.d | 20.c | 21.d |
| 22.d | 23 d | 24.b | 25.d | 26.b | 27.d | 28.c |
| 29.d | 30 b | 31.c | 32.c | 33.a | 34.c | 35. d |
| 36.d | 37 c | 38.d | 39.d | 40.a | 41.c | 42.c |
| 43.d | 44a | 45.b | 46.d | 47.c | 48.c | 49. c |
| 50.c | 51.a | 52.c | 53d | 54.c | 55.b | 56. c |
| 57.d | 58.a | 59.d | 60.a | 61.b | 62.b | 63, d |
| 64.d | 65.d | 66.d | 67.b | 68.b | 69.d | 70. c |
| 71.d | 72.a | 73.b | 74.c | 75.b | 76.a | 77.a |
| 78.a | 79.a | 80.a | 81.d | 82a | 83.a | 84a |
| 85a | 86. | 87.c | 88d | 89b | 90. c | 91.d |
| 92b | 93. | 94b | 95b | 96.c | 97.d | 98.c |
| 99.b | 100.d | 101.a | 102.c | 103.a | 104. a | 105. c |
| 106.b | 107.c | 108.a | 109.c | 110.a | 111.d | 112.d |
| 113.c | 114a | 115a | 116.d | 117.c | 118.b | 119d |
| 120.a | 121.a | 122.a | 123.b | 124a | 125.d | 126 c |
| 127.c | 128.c | 129.c | 130.b | 131.c | 132.b | 133.d |
| 134.b | 135.c | 136.d | 137.d | 138.c | 139.d | 140d |
| 141.b | 142.d | 143.a | 144.a | 145.c | 146.a | 147.b |
| 148.d | 149.b | 150.b | | | | |

# اردو (جماعت نہم و دہم اردو گرائمر حل شدہ سوالات اور MCQS)

## اردو گرائمر

(1) حروف تہجی: جن حروف سے کوئی زبان تشکیل پاتی ہے وہ حروف تہجی کہلاتے ہیں جیسے ا۔ب۔ت۔ٹ وغیرہ

(2) حروف ابجد: عربی زبان کے حروف تہجی جو تعداد کے لحاظ سے 28 ہیں ان میں سے ہر عدد کی ایک قیمت ہے جس کو حروف ابجد کہتے ہیں۔

ابجد، ہوز، حطی، کلمن، سعفص، قرشت، ثخذ، ضظغ

(3) حروفِ شمسی: وہ حروف جن سے پہلے "الِ" آئے مثلاً الشمس میں "ش" اور الرحمان میں "ر"

(4) حروفِ قمری: وہ حروف جن سے پہلے "ال" تلفظ میں آئے مثلاً عبدالحق میں "ح" اور عبدالباری میں "ب"

(5) حرکت: زیر، زبر، پیش جب لفظ پر آجائے تو متحرک حروف کہلاتے ہیں۔

(6) جزم: جزم سکون کو کہتے ہیں۔ جس لفظ پر جزم آئے تو وہ ساکن ہو گا۔ مثلاً عظمت میں "ظ" ساکن ہے۔

(7) تنوین: جب کسی لفظ کے اوپر یا نیچے دو زیر یا دو زبر آجائیں تو تنوین کہلاتا ہے۔ اس سے نون کی آواز پیدا ہوتی ہے۔ جیسے مجوراً، مجوراً "مجبورن" کی آواز دے گا۔

(8) تشدید: جب حرف کے اوپر آجائے تو مشدد کہلاتا ہے۔ اور جس حرف پر تشدید ( ّ ) آجائے وہ دو کے برابر شمار ہوتا ہے مثلاً جبّار میں "ب" مشدد ہے۔ تو بّ، ب ب کے برابر ہے۔

صرف: لغت میں پھیر کو کہتے ہیں، لیکن قواعد کی رو سے یہ اس علم کا نام ہے، جس میں الفاظ کے تغیر و تبدل کا ذکر ہوتا ہے اور ان سے مختلف کلمات بنانے پر بحث کی جاتی ہے، اس علم کے جاننے کے فائدہ یہ ہے کہ انسان صحیح بول سکتا ہے۔ اس کا موضوع لفظ ہے۔

لفظ اور اس کے اقسام: انسان کے منہ سے بولتے وقت جو کچھ نکلتا ہے اسے "لفظ" کہتے ہیں اور لفظ کی دو قسمیں ہیں:

**کلمہ اور مہمل:**

کلمہ: ایسے لفظ کو کہتے ہیں جس کا کچھ نہ کچھ مطلب سننے والے کی سمجھ میں آئے۔ جیسے روٹی، پانی اس سے سننے والا سمجھ جاتا ہے کہ روٹی کھانے کی چیز ہے اور پانی پینے کی چیز کا نام ہے۔

مہمل: وہ لفظ ہے جس کے سننے سے کچھ معنی سمجھ میں نہ آئیں، جیسے روٹی ووٹی، پانی وانی۔ ان مثالوں میں "ووٹی" اور "وانی"

مہمل ہیں۔ کیونکہ یہ کسی کھانے یا پینے کی چیز کا نام نہیں اور نہ ان کے کہنے سے کوئی مطلب سمجھ میں آتا ہے۔

کلمہ کی اقسام: بامعنی لفظ یا کلمہ کی تین قسمیں ہوتی ہیں۔

اسم: وہ کلمہ جو کسی جاندار یا غیر جاندار چیز یا جگہ کا نام ہو۔ مثلاً میز، کتا، راوی۔ حمید، لاہور۔

فعل: وہ کلمہ ہے جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا معلوم ہو اور اس میں کوئی زمانہ پایا جائے۔ مثلاً وہ آتا ہے۔ میں جاؤں گا۔ لڑکے کھیل رہے تھے۔

حرف: وہ کلمہ جو دوسرے کلموں کے ساتھ ملے بغیر پورے معنی نہ دے، یہ اسموں اور فعلوں کو آپس میں ملاتا ہے۔ جیسے تک، میں، سے، پر۔

اسم کی اقسام: اسم ذات اسم صفت

اسم ذات: وہ جو کسی وجود یا حقیقت کو ظاہر کرے۔ مثلاً کاپی، بچہ، شہر، انسان وغیرہ۔

اسم صفت: وہ اسم جو کسی اچھائی یا برائی کو ظاہر کرے۔ مثلاً بد تمیز لڑکا، عقل مند شہزادی، خوبصورت شہزادہ، بدصورت شخص، ذہین طالب علم وغیرہ۔

اسم ذات کی اقسام: اسم آلہ اسم ظرف اسم صوت اسم مصغر اسم مکبر

اسم آلہ: وہ اسم نکرہ جو کسی اوزار یا ہتھیار کو ظاہر کرے "اسم آلہ" کہلاتے ہیں۔ اسم آلہ بنانے کا کوئی قاعدہ نہیں ہوتا۔ یہ اسم مشتق بھی ہوتا ہے اور جامد بھی۔ مثلاً: سپاہی کے ہاتھ میں تلوار ہے۔ فیصل نے بازار سے ایک چاقو اور ایک چھری خریدی۔ عورت کمرے میں جھاڑو دے رہی ہے، وہ مسواک سے دانت صاف کر رہا ہے۔

مثالوں میں تلوار، چاقو، چھری، جھاڑو، مسواک ایسے کلمات ہیں جو اوزار یا ہتھیار کے معنی دیتے ہیں۔ جیسے: بیلن، دھونکنی، قینچی، جھاڑو، تلوار، نیزہ، تیر، چاقو، چھری وغیرہ۔

اسم ظرف: وہ اسم نکرہ جو کسی جگہ یا وقت کو ظاہر کریں "اسم ظرف" کہلاتے ہیں۔

فیصل ہر روز باغ کی سیر کرتا ہے، ہم نماز مسجد میں پڑھتے ہیں، پرندے صبح و شام چہچہاتے ہیں، اندھے کے لیے دن رات برابر ہیں۔ دیکھئے پہلی دو مثالوں میں باغ اور مسجد ایسے دو اسم ہیں جو جگہ کو ظاہر کرتے ہیں۔ یہ "اسم ظرف مکان" کہلاتے ہیں۔ دوسری مثالوں میں صبح، شام، دن اور رات وقت کو ظاہر کرتے ہیں۔ یہ "اسم ظرف زماں" کہلاتے ہیں۔

قواعد میں ایسے اسم جو وقت اور جگہ کیلئے استعمال کئے جائیں "اسم ظرف" کہلاتے ہیں۔ اسم ظرف کی دو قسمیں ہیں۔ "اسم ظرف مکان" اور "اسم ظرف زماں"

**اسم ظرف مکان:** وہ اسم جس میں جگہ کے معنی پائے جائیں جیسے: مسجد، یہاں، وہاں، جنگل، ریگستان، باغ، محل، چڑیا گھر، توپ خانہ، کتب خانہ، دھوبی گھاٹ، چراگاہ، امام بارگاہ، مندر وغیرہ۔

**اسم ظرف زمان:** وہ اسم جس میں وقت کے معنی پائے جائیں جیسے: آج کل، دن رات، صبح شام، ہفتہ، مہینہ، منٹ، سکینڈ، سال، صدی وغیرہ۔

**اسم ظرف مکان بنانے کے قاعدے**

| سابقہ/لاحقہ | اسم ظرف مکان | سابقہ/لاحقہ | اسم ظرف مکان |
|---|---|---|---|
| دار | دارالحکومت، دارالخلافہ، دارالسلطنت، دارالاقامہ دارالعمل | منڈی | میوہ منڈی، سبزی منڈی، مچھلی منڈی، چونامنڈی غلہ منڈی |
| بیت | بیت اللہ، بیت المقدس، بیت الحکمت، بیت الحرام | کوٹ | سیالکوٹ، عمر کوٹ، پٹھان کوٹ، شاہ کوٹ |
| گاہ | سیر گاہ، عید گاہ، آرام گاہ، چراگاہ، بندرگاہ، خواب گاہ | ستان | گلستان، ریگستان، افغانستان، بلوچستان، نخلستان، قبرستان، تاجکستان، ترکمانستان، |
| گھر | تار گھر، چڑیا گھر، بجلی گھر، گھنٹہ گھر، عجائب گھر، نیلام گھر | | |
| خانہ | کتاب خانہ، ڈاک خانہ، باورچی خانہ، غسل خانہ | نگر | احمد نگر، رسول نگر، سنت نگر، کرشن نگر |
| زار | گلزار، سمن زار، لالہ زار، سبزہ زار | گڑھ | اعظم گڑھ، علی گڑھ، مظفر گڑھ، فتح گڑھ، شکر گڑھ |

**اسم صوت:** وہ اسم جو کسی جاندار یا بے جان چیز کی آواز کو ظاہر کرے "اسم صوت" کہلاتے ہیں۔

گھنٹی ٹن ٹن بجتی ہے، کوئل کوکو کرتی ہے، چڑیا چوں چوں کرتی ہے، مینہ چھم چھم برس رہا ہے۔

مثالوں میں ٹن ٹن، چھم چھم، چوں چوں، کوکو "اسم صوت" ہیں۔ کوکو، چوں چوں جاندار چیزوں کی آواز ہے۔ جبکہ ٹن ٹن، چھم چھم بے جان چیزوں کی آواز ہے۔

**اسمائے صوت:**

| صوت | اسم (جس کی آواز ہے) | صوت | اسم (جس کی آواز ہے) | صوت | اسم (جن کی آواز ہے) |
|---|---|---|---|---|---|
| کوکو | کوئل کی آواز | کائیں کائیں | کوے کی آواز | چوں چوں | چڑیوں کی آواز |
| ڈھینچوں ڈھینچوں | گدھے کی آواز | غڑغوں غڑغوں | کبوتر کی آواز | ٹیں ٹیں | طوطے کی آواز |
| کھی کھی | ہنسنے کی آواز | آچھیں | چھینکنے کی آواز | گڑ گڑ | پیٹ بولنے اور حقے کی آواز |
| غڑاپ | ڈوبنے کی آواز | ٹک ٹک | گھڑی چلنے کی آواز | جھنن جھنن | تلواروں کے ٹکرانے کی آواز |
| دنادن | توپ چلنے کی آواز | ٹپ ٹپ | بوندیں گرنے کی آواز | ٹن ٹن | گھنٹی کی آواز |

اسم مصغر: وہ اسم نکرہ جو کسی چیز کے چھوٹے پن کو ظاہر کرے "اسم مصغر" کہلاتے ہیں۔

اس نے لٹیا ہی ڈبو دی، صندوقچے میں پیسے رکھ دو، اس پہاڑی پر ایک چشمہ ہے، دیگچے میں حلوہ پکاؤ۔

مثالوں میں لٹیا میں لوٹے کی نسبت، صندوقچہ میں صندوق کی نسبت، پہاڑی میں پہاڑ کی نسبت اور دیگچے میں دیگ کی نسبت چھوٹا پن پایا جاتا ہے۔ اسی طرح ڈھولک، مشکیزہ، بچونگڑا، کتابچہ وغیرہ

اسم مکبر: وہ اسم نکرہ جو کسی چیز کے بڑے پن کو ظاہر کرے "اسم مکبر" کہلاتے ہیں۔

آپ تو بات کا بتنگڑ بنا دیتے ہیں، یہ نواب صاحب کا بنایا ہوا چھتر ہے، اس نے سر پر پگڑ باندھ لیا ہے، یہ کس کا لٹھ ہے؟

مثالوں میں بتنگڑ کے لفظ میں بات کی نسبت، چھتر کے لفظ میں چھتری کی نسبت، پگڑ کے لفظ میں پگڑی کی نسبت، لٹھ کے لفظ میں لاٹھی کی نسبت بڑا پن پایا جاتا ہے۔ لہذا یہ اسم مکبر ہیں۔

یاد رکھیئے: اسم مکبر وہ اسم ہے جس میں چھوٹائی کی نسبت بڑائی پائی جائے جیسے: ٹوپی سے ٹوپ، راہ سے شاہراہ، گٹھڑی سے گٹھڑ، تیر سے شہتیر وغیرہ۔

اسم صفت: جو کلمہ کسی شخص یا چیز کی اچھائی یا برائی ظاہر کرے "اسم صفت" کہلاتا ہے اور جس شخص یا چیز کی اچھائی یا برائی ظاہر کی جائے اسے "اسم موصوف" کہتے ہیں۔ علی ایک ذہین لڑکا ہے آمنہ ایک شریف لڑکی ہے

اوپر کے جملوں میں ذہین اور شریف پر غور کیجئے۔ یہ دونوں کلمے ایسے ہیں جو دوسرے اسموں کی خصوصیت کو ظاہر کر رہے ہیں۔ جیسے: ذہین لڑکا شریف لڑکی اسم میں ذہین اور لڑکی "اسم صفت" اور لڑکا اور لڑکی "اسم موصوف" ہیں۔

اسم صفت کی اقسام: صفت ذاتی صفت نسبتی صفت عددی صفت مقداری

صفت ذاتی: نیک لڑکی، شریف عورت، رنگین پھول، نیلا آسمان، شریر بندر، کالا کپڑا

اوپر دی گئی مثالوں پر غور کیجئے دیکھیئے نیک، شریف، رنگین، نیلا، شریر، کالا ایسے الفاظ ہیں جو لڑکی، عورت، پھول، آسمان، بندر، کپڑا کی ذاتی اچھائی یا برائی ظاہر کر رہے ہیں ایسے اسموں کو "اسم صفت" کہتے ہیں۔

یاد رکھیئے: موصوف کی ذاتی اچھائی یا برائی وغیرہ کو صفت ذاتی یا صفت مثبت کہتے ہیں۔

صفت ذاتی کے درجے: تفضیل نفسی تفضیل بعض تفضیل کل

تفضیل نفسی: ایسی صفت جس میں موصوف کا کسی سے مقابلہ نہیں کیا جاتا۔ جیسے:

فیصل ایک نیک لڑکا ہے، حرا ایک ذہین لڑکی ہے، آسمان نیلا ہے، سرفراز تیز بھاگتا ہے

اوپر کی مثالوں میں فیصل، حرا، آسمان، سرفراز موصوف ہیں جو بذات خود نیک، ذہین، نیلا اور تیز کی صفات کے حامل ہیں۔ ان کا

کسی سے مقابلہ نہیں ہے۔

**تفضیل بعض:** یہ صفت ذاتی کا وہ درجہ ہے جس میں کسی خاص صفت کے لحاظ سے ایک موصوف کا دوسرے موصوف سے مقابلہ کیا جاتا ہے اور ایک دوسرے سے بڑھایا یا گھٹایا جاتا ہے جیسے:

فیصل، سرفراز سے لمبا ہے۔ حرا، راشدہ سے زیادہ لائق ہے۔ گھوڑا، گدھے سے تیز بھاگتا ہے۔

اوپر کی مثالوں میں فیصل کا سرفراز سے، حرا کا راشدہ سے، گھوڑے کا گدھے سے مقابلہ کر کے بتایا گیا ہے کہ فیصل، سرفراز کی نسبت لمبا ہے۔ حرا، راشدہ کی نسبت زیادہ لائق ہے۔ اور گھوڑا، گدھے کی نسبت تیز بھاگتا ہے۔ یہ صفت کا دوسرا درجہ ہے اسے تفضیل بعض کہتے ہیں۔

**تفضیل کل:** یہ صفت ذاتی کا وہ درجہ ہے جس میں کسی خاص صفت کے لحاظ سے ایک موصوف کو سب سے بڑھایا جائے جیسے:

فیصل سب لڑکوں سے لائق ہے۔ راشدہ سب لڑکیوں سے خوبصورت ہے۔

اوپر کی مثالوں میں فیصل کا مقابلہ سب لڑکوں سے کیا گیا ہے۔ اسی طرح راشدہ کا مقابلہ سب لڑکیوں سے کیا گیا ہے کہ فیصل سب سے زیادہ لائق ہے اور راشدہ سب سے زیادہ خوبصورت ہے۔ یہ صفت کا تیسرا درجہ ہے اسے تفضیل کل کہتے ہیں

**صفت نسبتی:** پاکستانی فوج، ایرانی قالین، عربی لباس، ترکی ٹوپی، ملتانی حلوہ، قصوری میتھی، پہاڑی لڑکی۔

اوپر دی گئی مثالوں میں پاکستانی، ایرانی، عربی، ترکی ملتانی، قصوری، پہاڑی ایسے اسم ہیں جو اپنا تعلق بالترتیب فوج، قالین، لباس، حلوہ، جوتی اور لڑکی سے اپنی نسبت ظاہر کر رہے ہیں۔ ایسے اسموں کو "صفت نسبتی" کہتے ہیں۔

**یاد رکھئے:** صفت نسبتی وہ صفت ہے جو کسی شخص یا چیز کا تعلق کسی دوسرے شخص، مقام یا چیز سے ظاہر کرے۔

صفت نسبتی کی دیگر مثالیں:

| لفظ | صفت نسبتی | لفظ | صفت نسبتی | لفظ | صفت نسبتی |
|---|---|---|---|---|---|
| ارض | ارضی | آتش | آتشی | بات | باتونی |
| برق | برقی | بنارس | بنارسی | نبیؐ | نبویؐ |
| پارس | پارسی | حیدر | حیدری | عثمان | عثمانی، عثمانیہ |

**صفت عددی:** سرفراز دوسرے نمبر پر آیا۔ فیصل کو لاہور گئے آج تیسرا دن ہے۔ حرا چوتھی کلاس کی طالبہ ہے۔

میرے پاس چھ کتابیں ہیں اور نو کاپیاں۔ اس قلم کی قیمت بارہ روپے ہے۔

**یاد رکھئے:** صفت عددی وہ اسم صفت ہے جس سے کسی چیز کی گنتی اس چیز کے درجے یا رتبے کے لحاظ سے ہو۔

صفت عددی کی اقسام: عدد معین عدد غیر معین

عدد معین: وہ صفت عددی ہے جس میں کسی چیز کی تعداد ٹھیک ٹھیک معلوم ہو۔ جیسے: تین لڑکے، پانچ کرسیاں، سات سیب، بارہ کیلے وغیرہ۔

عدد غیر معین: وہ صفت عددی ہے جس میں تعداد ٹھیک ٹھیک معلوم نہ ہو۔ جیسے: کچھ کتابیں، کچھ لڑکیاں، بعض لڑکے، سب اساتذہ کرام وغیرہ۔

صفت مقداری: چائے میں تھوڑی سی چینی ڈال دو۔ زیادہ کھانا بھی اچھا نہیں۔ آج بہت لڑکے غیر حاضر ہیں۔ آدھی چھوڑ ساری کو جائے، آدھی ملے نہ ساری پائے۔

اوپر کی مثالوں پر غور کیجیے پہلی مثال میں "تھوڑی" چینی کی مقدار کو ظاہر کرتی ہے۔ اسی طرح دوسری مثال میں "زیادہ" کھانے کی مقدار کو ظاہر کرتا ہے۔ اور اسی طرح باقی مثالوں میں بہت سی، آدھی، ساری بھی مقدار کو ظاہر کرتے ہیں اور یہ سب وصفی معنی دیتے ہیں۔ اس لیے یہ "صفت مقداری" کہلاتا ہے۔ عموماً صفت مقداری کے لیے مندرجہ ذیل الفاظ استعمال ہوتے ہیں۔

اتنا، اُتنا، جتنا، جتنی، بہت سے، بہت سی، کتنا، کتنی، اِتنی، اُتنی، کچھ وغیرہ۔

اسم کی اقسام: (معنی کے لحاظ)

اسم معرفہ: وہ اسم جو کسی خاص شخص، خاص جانور، خاص جگہ یا خاص چیز کے لیے استعمال کیا جائے اسم معرفہ کہتے ہیں۔ مثلاً احمد، شیر، کراچی، قرآن پاک وغیرہ۔

اسم نکرہ: وہ اسم جو کسی عام شخص، عام جانور، عام جگہ اور عام چیز کے لیے استعمال کیا جائے اسم نکرہ کہلاتا ہے۔ مثلاً لڑکا، شہر، پرندہ، کتاب وغیرہ۔

یاد رکھیے: اشخاص کے ناموں کے علاوہ تمام شہروں، بستیوں، ملکوں، سمندروں، دریاؤں، سیاروں، زبانوں، کتابوں، بیماریوں جھیلوں کے نام اسم معرفہ ہیں۔

اسم معرفہ کی اقسام: (بلحاظ معنی)

اسم علم، اسم ضمیر، اسم اشارہ، اسم موصول

اسم علم: علم کے لغوی معنی علامت اور نشان کے ہیں۔ گرامر کی زبان میں علم سے مراد خاص نام ہے جو کسی شخص کی پہچان کے لیے علامت کا نام دے۔ جیسے: قائد اعظم، سید الشہداء، علامہ اقبال وغیرہ۔

اسم علم کی اقسام: خطاب، تخلص، لقب، کنیت، عرفیت

خطاب: وہ اعزازی نام جو کسی شخص کو علمی یا قومی خدمت انجام دینے پر حکومت کی طرف سے دیا جائے "خطاب" کہلاتا ہے۔
مثلاً شمس العلماء مولوی نذیر احمد نے اصلاحی ناول لکھے۔ رستم زماں گاما ایک مشہور پہلوان تھے۔ قائد اعظم محمد علی جناح پاکستان کے پہلے گورنر جنرل تھے۔ فیلڈ مارشل ایوب خان ایک عظیم قومی رہنما تھے۔
شمس العلماء، رستم زماں، قائد اعظم، فیلڈ مارشل خطاب ہیں۔

نوٹ: حکومت پاکستان خطابات کے بجائے علمی یا قومی خدمات بجالانے والوں کو اعزاز بھی عطا کرتی ہیں۔ حکومت پاکستان کے چند مشہور اعزازات درج ذیل ہیں۔
نشان حیدر، ہلال جرأت، ستارۂ خدمت، تمغہ پاکستان، تمغہ قائد اعظم۔

تخلص: وہ مختصر اور فرضی نام جو شعراء اپنے کلام میں اصل نام کی جگہ استعمال کرتے ہیں "تخلص" کہلاتا ہے۔ مثلاً:
غالب، مومن، حالی، ناصر تخلص ہیں۔

لقب: وہ نام جو کسی خاص صفت یا خوبی کی وجہ سے مشہور ہو جائے "لقب" کہلاتا ہے۔ مثلاً:
حضرت ابراہیمؑ خلیل اللہ ایک جلیل القدر پیغمبر ہیں۔ حضرت خالدؓ کو سیف اللہ کہتے ہیں۔ حضرت ابو بکرؓ صدیق کے نام سے مشہور ہیں۔ حضرت عثمانؓ کو ذوالنورین کہتے ہیں۔ خلیل اللہ، سیف اللہ، صدیق، ذوالنورین لقب ہیں۔

کنیت: وہ نسبتی نام جو خاندان، ماں باپ، بیٹے بیٹی یا کسی اور تعلق کی وجہ سے پکارا جائے "کنیت" کہلاتا ہے۔ مثلاً
اُم المؤمنین (مومنوں کی ماں) محمد بن قاسم (قاسم کا بیٹا محمد) فاطمہ بنت عبداللہ (عبداللہ کی بیٹی فاطمہ) ابو طالب (طالب کا باپ) کنیت ہیں۔

یاد رکھیے: اس قسم کی کنیت کا رواج صرف عرب میں ہے۔ ہمارے ہاں اس کا رواج نہیں ہے۔

عرفیت: وہ نام جو اصلی نام کی جگہ پیار یا حقارت کی وجہ سے مشہور ہو جائے "عرفیت" کہلاتا ہے۔ مثلاً

گاما پہلوان کو رستم زماں کا خطاب ملا۔ اکو میدان میں کھیل رہا ہے۔
لتو ہمارے علاقے کا بدنام غنڈا ہے۔ مجو کھانا تیار کر رہی ہے۔

گاما، اکو، لتو، مجو عرفیت ہیں۔

اسم ضمیر: قواعد میں ایسے الفاظ جو کسی اسم کی جگہ استعمال کئے جائیں "ضمیر" کہلاتے ہیں۔ مثلاً:
میں ہم، وہ، اس، انہیں، انہوں نے، وہ سب وغیرہ۔

ضمیر شخصی: کسی شخص کے لیے استعمال ہونے والی ضمیر "ضمیر شخصی" کہلاتی ہے۔ ضمیر شخصی کی تین صورتیں ہیں۔

ضمیر غائب: یہ ضمیر اس شخص کے لیے ہوتی ہے جو ہمارے سامنے موجود نہ ہو۔ یعنی غائب ہو۔ جیسے: وہ اس نے، اسے، انہیں

ضمیر حاضر: یہ ضمیر اس شخص کے لیے استعمال کی جاتی ہے جو سامنے موجود ہو اور اس سے بات کی جا رہی ہو۔ جیسے: تو، تم، آپ

ضمیر متکلم: وہ ضمیر جو بات کرنے والا شخص (متکلم) اپنے لیے استعمال کرتا ہے۔ جیسے: میں، ہم۔

ضمیر شخصی:

فاعلی حالت مفعولی حالت اضافی حالت

فاعلی حالت: جب ضمیر فاعل یعنی کام کرنے والے شخص کے بجائے استعمال ہو تو یہ ضمیر کی فاعلی حالت کہلاتی ہے۔ جیسے: سرفراز بہت نیک ہے، وہ بزرگوں کا ادب کرتا ہے۔ اس جملے میں "وہ" ضمیر کی فاعلی حالت ہے۔ اسی طرح فیصل نے کہا ہے کہ میں لاہور جاؤں گا۔ اس جملے میں "میں" ضمیر کی فاعلی حالت ہے۔

مفعولی حالت: جب کوئی ضمیر مفعول کی جگہ پر آئے یعنی کسی ایسے شخص کے بجائے استعمال ہو جس پر کوئی کام واقع ہوا ہو تو یہ ضمیر کی مفعولی حالت کہلاتی ہے۔ جیسے: استاد نے اسے سزا دی ہے۔ مجھے صحیح صحیح بتا دو۔ سرفراز نے تمہیں کیوں مارا؟ ان جملوں میں اسے، مجھے، تمہیں ایسے ضمیر ہیں جو مفعول کی جگہ استعمال ہوئے ہیں اس لیے یہ ضمیر کی مفعولی حالتیں ہیں۔

اضافی حالت: جب ضمیر کسی چیز یا شخص یا تعلق اپنے مرجع سے ظاہر کرے تو یہ ضمیر کی اضافی حالت ہوتی ہے۔ جیسے: اس کے والد صاحب آئے۔ میری کتاب کہاں ہے؟ ان کا گھر کہاں ہے؟ تمہاری اردو بہت اچھی ہے۔ ان مثالوں میں اس کے، میری، ان کا، تمہاری ضمیر کی اضافی حالتیں ہیں۔

اسم اشارہ: وہ کلمہ جو دور یا نزدیک کی کسی چیز کی طرف اشارہ کرے "اسم اشارہ" کہلاتا ہے اور جس چیز کی طرف اشارہ کیا گیا ہو اسے "مشارالیہ" کہتے ہیں۔ مثلاً: یہ گلاب کا پھول ہے۔ وہ میز ہے۔ اس بچے کا کیا نام ہے؟ اس کے ہاتھ میں کیا ہے؟

اوپر کی مثالوں میں یہ، وہ، اس ایسے الفاظ ہیں جو بالترتیب گلاب کے پھول، میز، بچے اور ہاتھ کی طرف اشارہ کر رہے ہیں۔ مثالوں میں یہ، وہ، اس، "اسم اشارہ" اور "گلاب کا پھول، میز، بچے، ہاتھ "مشارالیہ" ہیں۔

**اسم اشارہ کی اقسام: اسم اشارہ قریب اسم اشارہ بعید**

**اسم اشارہ قریب: نزدیک کی چیز یا شخص کی طرف اشارہ کرنے کے لیے ہے جو کلمہ استعمال ہوتا ہے اسے "اسم اشارہ قریب" کہتے ہیں جیسے: اس، ان۔**

**اسم اشارہ بعید:** دور کی چیز یا شخص کی طرف اشارہ کرنے کے لیے جو کلمہ استعمال ہوتا ہے اسے "اسم اشارہ بعید" کہتے ہیں۔
جیسے: وہ، اس، ان۔

**اسم ضمیر اور اسم اشارہ میں فرق:** اسم ضمیر میں کسی چیز یا شخص کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے۔ اس کے برعکس اسم اشارہ میں ہاتھ، آنکھ یا جسم کے کسی ظاہری حصے سے اشارہ کرتے ہیں۔

**اسم موصولی:** ایسے الفاظ جن کے بغیر جملہ کوئی معنی نہ دے اور نہ ہی وہ لفظ تنہا اپنے معنی دے "اسم موصولی یا موصولہ" کہلاتے ہیں۔ جو دل لگا کر پڑھتا ہے وہ کامیاب ہوتا ہے۔ جس نے محنت کی اس نے عظمت پائی۔ جنہوں نے ماں باپ کی خدمت کی انہوں نے فلاح پائی۔

اوپر کی مثالوں میں جو، جس نے، جنہوں نے ایسے اسم ہیں جو کہ تنہا اپنے معنی نہیں دیتے اس لیے ان کا پورا مطلب ظاہر کرنے کے لیے ان کے ساتھ ایک ایک جملہ ملایا گیا ہے۔ مثلاً: جو، جس نے، جنہوں نے، جنہیں، جون سا، جون سے، جون سی، جو جو، جو کہ، جو کوئی، جو کچھ، وہ جو، جن جن، جس جس، جون جون سا وغیرہ پہلی مثال میں "محنت کی" ایک جملہ ہے جس سے "جس نے" (اس ناتمام) کی تشریح ہوتی ہے۔

**اسم کی اقسام:** (بناوٹ کے لحاظ سے) اسم جامد اسم مصدر اسم مشتق

**اسم جامد:** وہ اسم ہے جو نہ خود کسی اسم سے بنا ہو اور نہ ہی اس سے کوئی دوسرا اسم بن سکتا ہو۔ مثلاً: مالی، پہاڑ، دریا، اینٹ، تلوار، چٹان، پرندے، شیر، ہرن وغیرہ۔

**اسم مصدر:** وہ اسم جو کسی اسم (مصدر) سے نہیں بنتا مگر اس سے بہت سے فعل اور اسم بنتے ہیں۔ مثلاً: کھانا، آنا، جانا، اٹھنا، بیٹھنا، وغیرہ۔

**یاد رکھیے:** کچھ اسم ایسے ہیں جن میں "نا" تو آتا ہے مگر وہ مصدر نہیں ہوتے جیسے: نانا، گنا، چونا، سپنا، چنا، کھلونا، اتنا، کتنا، وغیرہ۔

**اسم مشتق:** وہ اسم ہے جو خود تو مصدر سے بنتا ہے مگر پھر اس سے کوئی اور لفظ وغیرہ نہیں بنتا۔ مثلاً: پڑھائی وغیرہ۔

**مصدر کی اقسام:** (بناوٹ کے لحاظ سے)

**مصدر اصلی:** جو مصدر خاص مصدری معنوں کے لیے استعمال ہوں انہیں "مصدر اصلی یا وضعی" کہتے ہیں۔ مثلاً: کھانا، پینا، سونا، جاگنا، چلنا، پھرنا وغیرہ۔

**مصدر جعلی:** ایسے تمام مصدر جو دوسری زبانوں کے الفاظ کے آخر میں مصدر کی علامت "نا" کا اضافہ کر کے دوسری زبانوں

کے بعد اردو مصدر لگا کر بنا لیے ہیں انہیں "مصدر جعلی" کہتے ہیں یا "مرکب مصدر" بھی کہلاتے ہیں۔ مثلاً: سیر کرنا، تشریف لانا، شرمانا، کفنانا، فلانا وغیرہ۔

مصدر لازم　　مصدر متعدی

مصدر لازم: جب کسی مصدر سے بننے والا فعل اپنی تکمیل کے لیے صرف فاعل کو چاہے تو ایسے مصدر کو مصدر لازم کہا جاتا ہے۔ جیسے: آنا، جانا، سونا، دوڑنا، وغیرہ سے جملے بنیں گے فیصل آیا، سرفراز گیا، بچہ سویا، کتادوڑا وغیرہ۔

مصدر متعدی: جب کسی مصدر سے بننے والا فعل، فاعل کے علاوہ مفعول کو بھی چاہے تو ایسے مصدر کو "مصدر متعدی" کہتے ہیں۔ جیسے: لکھنا، پڑھنا، کھانا، خریدنا وغیرہ سے جملے بنیں گے حرا نے خط لکھا، فیصل نے سبق پڑھا۔

متعدی بالواسطہ: ایسے مصدر جنہیں لازم سے متعدی بنالیا جائے انہیں متعدی بالواسطہ کہتے ہیں۔ جیسے: بھاگنا سے بھگانا، دوڑنا سے دوڑانا، ہنسنا سے ہنسانا وغیرہ۔

متعدی المتعدی: بعض مصدر ایسے بھی ہیں جنہیں متعدی سے دوبارہ متعدی بنا لیا جاتا ہے۔ ایسے مصدروں کو "متعدی المتعدی" کہتے ہیں۔ جیسے: کھانا سے کھلانا، اٹھانا سے اٹھوانا، کہنا سے کہلانا وغیرہ۔

اسم کی اقسام: (بلحاظ گنتی)

قواعد اردو میں ایک شخص یا ایک چیز کو "واحد" کہتے ہیں جیسے: لڑکا، کتاب، استاد، مدرسہ، شاعر وغیرہ اور ایک سے زیادہ اشخاص یا چیزوں کو "جمع" کہتے ہیں۔ جیسے: لڑکے، کتب، اساتذہ، مدارس، شعراء وغیرہ۔

فارسی الفاظ کی جمع:

اردو میں فارسی زبان کے بے شمار الفاظ ہوتے ہیں۔ ان کی واحد جمع فارسی طریقوں سے بنائی جاتی ہے۔ ان میں بے جان واحد اسم کے آخر میں "ات" یا "ہا" لگاتے ہیں۔ جیسے: باغ کی جمع باغات، سال کی جمع سالہا وغیرہ۔ جاندار واحد اسم کے آخر میں "ان کا اضافہ کرتے ہیں۔ جیسے: بزرگ کی جمع بزرگان، اور غازی کی جمع غازیان ہو گی۔

عربی الفاظ کی جمع:

جمع مکسر: جمع مکسر وہ جمع ہے جس میں واحد سے جمع بناتے وقت واحد کے حروف کی ترکیب بدل جاتی ہے۔ جیسے: کتاب سے کتب، سطر سے سطور، جسم سے اجسام۔

جمع سالم: واحد سے جمع بناتے وقت اگر واحد اسم کے حروف کی ترتیب میں کوئی تبدیلی واقع نہ ہو تو اسے جمع سالم کہتے ہیں جیسے:

ناظر سے ناظرین، معلم سے معلمین۔

**اسم جمع:** بعض اسم دیکھنے میں تو واحد معلوم ہوتے ہیں لیکن معنی کے لحاظ سے وہ جمع ہوتے ہیں۔ جیسے: بستہ، جرگہ، جماعت، فوج وغیرہ۔

**فعل:** وہ کلمہ جس میں کسی بھی کام کا کرنا یا ہونا پایا جائے اور جو زمانے کو بھی ظاہر کرے "فعل" کہلاتا ہے۔ مثلاً:

فیصل کرکٹ کھیل رہا ہے۔ مالی پھول توڑ رہا ہے۔ سرفراز سکول جائے گا۔ ابا جان نے کار خریدی۔ حرا خط لکھے گی۔ ہم نے میچ جیتا۔

کھیلنا، توڑنا، خریدنا، جانا، لکھنا، فعل ہیں۔

**فعل کی اقسام:**

زمانے کے لحاظ سے فعل کی اقسام:

**فعل ماضی:** وہ فعل جس میں کسی بھی کام کا کرنا یا ہونا گزرے ہوئے زمانے میں پایا جائے فعل ماضی کہلاتا ہے۔ مثلاً:

فیصل نے پھول توڑا۔ حرا نے خط لکھا۔ ہم نے میچ جیتا۔

**فعل حال:** وہ فعل جس میں کسی بھی کام کا کرنا یا ہونا موجودہ زمانے میں پایا جائے فعل حال کہلاتا ہے۔ مثلاً:

احمد کھیلتا ہے۔ وہ سیب کھاتی ہے۔ ندیم پڑھتا ہے۔

کھیلتا، کھاتی، پڑھتا فعل حال ہیں۔

**فعل مستقبل:** وہ فعل جس میں کسی بھی کام کا کرنا یا ہونا آنے والے زمانے میں پایا جائے فعل مستقبل کہلاتا ہے۔ مثلاً:

احمد لاہور جائے گا۔ ہم نماز پڑھیں گے۔ نادر خط لکھے گا۔

**فعل ماضی کی اقسام:**

فعل ماضی کی درج ذیل اقسام ہیں:

(1) ماضی مطلق (2) ماضی قریب (3) ماضی بعید (4) ماضی استمراری

**ماضی مطلق:** وہ فعل جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا گزرے ہوئے زمانے میں ہو مگر یہ معلوم نہ ہو کہ گزرا ہوا زمانہ قریب کا ہے یا دور کا۔ مثلاً: حامد گیا۔ نادر آیا۔ میں نے کام کیا۔

**بنانے کا قاعدہ:** مصدر سے "نا" ہٹا کر "الف" یا "واؤ" لگایا جاتا ہے۔ مثلاً:

لکھنا سے لکھا۔ دیکھنا سے دیکھا۔ آنا سے آیا۔

ماضی قریب: وہ فعل جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا نزدیکی گزرے ہوئے زمانے میں پایا جائے۔ مثلاً:

احمد نے کھانا کھایا ہے۔ طارق نے خط لکھا ہے۔ نادر شہر سے آیا ہے۔

بنانے کا قاعدہ: آخر میں "ہے" کا اضافہ کرنے سے ماضی قریب بن جاتا ہے۔

ماضی بعید: وہ فعل جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا دور کے گزرے ہوئے زمانے میں پایا جائے۔ مثلاً:

وہ اسکول سے آیا تھا۔ حرا نے خط لکھا تھا۔ ہم نے کھانا کھایا تھا۔

آیا تھا، لکھا تھا، کھایا تھا فعل ماضی بعید ہیں۔

بنانے کا قاعدہ: آخر میں تھا، تھے، تھی کا اضافہ کرنے سے فعل ماضی بعید بن جاتا ہے۔

ماضی استمراری: وہ فعل جو گزرے ہوئے زمانے میں کام کا جاری رہنا ظاہر کرے اسے فعل ماضی استمراری کہتے ہیں۔ مثلاً:

احمد سبق پڑھتا تھا، حرا خط لکھتی تھی، ہم کھانا کھاتے تھے۔ پڑھتا تھا، لکھتی تھی، کھاتے تھے، وغیرہ فعل ماضی استمراری ہیں۔

بنانے کا قاعدہ: مصدر کا "نا" ہٹا کر اس کی جگہ "تا تھا، تی تھی، تے تھے" یا "رہا تھا، رہی تھی، رہے تھے" لگانے سے فعل ماضی استمراری بن جاتا ہے۔

ماضی تمنائی یا شرطی: وہ فعل جس سے گزرے ہوئے زمانے میں آرزو یا تمنا ظاہر ہو یا کوئی شرط پائی جاتی ہو اسے فعل ماضی تمنائی یا شرطی کہتے ہیں۔ مثلاً:

اگر ہم وقت پر پہنچتے تو گاڑی مل جاتی، کاش! ہم محنت کرتے تو پاس ہو جاتے، اگر احمد آجاتا تو اچھا ہوتا۔ آجاتا، پہنچتے، ہو جاتے، ہوتا وغیرہ فعل ماضی تمنائی یا شرطی ہے۔

ماضی شکی یا احتمالی: وہ فعل جس میں گزرے ہوئے زمانے میں شک پایا جائے فعل ماضی شکی یا احتمالی کہلاتا ہے۔ مثلاً:

نادر نے سبق پڑھا ہوگا۔ حرا نے خط لکھا ہوگا۔ احمد نے کھانا کھایا ہوگا۔

پڑھا ہوگا، لکھا ہوگا، کھایا ہوگا، فعل ماضی شکی یا احتمالی ہیں۔

بنانے کا قاعدہ: ماضی مطلق کے بعد ہوگا یا ہوگی لگاتے ہیں۔

فعل کی اقسام: (بناوٹ کے لحاظ سے)

بناوٹ کے لحاظ سے فعل کی درج ذیل اقسام ہیں:

(1) فعل حال (2) فعل مستقبل (3) فعل مضارع (4) فعل امر (5) فعل نہی

فعل حال: وہ فعل جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا موجودہ زمانے میں پایا جائے۔ مثلاً:

چاند رات کو نکلتا ہے۔ سورج غروب ہوتا ہے۔ ڈاکیا خط لاتا ہے۔

بنانے کا قاعدہ: مصدر سے "نا" ہٹا کر "تا" لگاتے ہیں۔

فعل مستقبل: وہ فعل جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا آنے والے زمانے میں پایا جائے۔ مثلاً:

احمد اسکول جائے گا۔ ابو سودا لائیں گے۔ دھوبی کپڑے دھوئے گا۔

جائے گا، لائیں گے، دھوئے گا فعل مستقبل ہیں۔

فعل مضارع: وہ فعل جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا موجودہ اور آنے والے زمانے میں پایا جائے فعل مضارع کہلاتا ہے۔ مثلاً:

نازیہ نے پھول توڑے۔ ماریہ نے خط لکھے۔ فیصل نے سبق پڑھے۔ بچے میدان سے آئے۔

توڑے، لکھے، پڑھے، آئے فعل مضارع ہیں۔

بنانے کا قاعدہ: مصدر کا "نا" ہٹا کر "ے" کا اضافہ کرنے سے فعل مضارع بن جاتا ہے۔

دیکھنا سے دیکھے، پڑھنا سے پڑھے، لکھنا سے لکھے وغیرہ۔

فعل امر: وہ فعل جس میں کسی کام کا حکم دیا جائے فعل امر کہلاتا ہے۔ مثلاً:

یہاں سے اٹھ، پانی لا، چائے پی، کھانا کھا، بوٹ پالش کر۔

اٹھ، لا، پی، کھا، کر فعل امر ہیں۔

فعل نہی: وہ فعل جس میں کسی کام کے نہ کرنے یا نہ ہونے کا حکم پایا جائے فعل نہی کہلاتا ہے۔ مثلاً:

آوارہ مت گھومو۔ جگہ جگہ نہ تھوکو۔ پان مت کھاؤ۔

بنانے کا قاعدہ: فعل امر سے پہلے "نہ" یا "مت" یا "نہیں" کا اضافہ کرنے سے فعل نہی بن جاتا ہے۔

جملے کے حصے:

جملہ کے عام طور پر دو حصے ہوتے ہیں۔ (1) مسند (2) مسند الیہ۔

(1) مسند: جملے میں جس شخص یا چیز کے بارے میں بتایا جائے اسے مسند کہتے ہیں۔ مثلاً: "احمد خط لکھتا ہے" اس فقرہ میں لکھتا ہے خط کے بارے میں مسند ہے۔

(2) مسند الیہ: جملے میں جس شخص یا چیز کے بارے میں بات کی جائے اسے مسند الیہ کہتے ہیں مثلاً: "احمد خط لکھتا ہے"۔ اس فقرہ میں "احمد" مسند الیہ ہے۔

| نمبر شمار | جملہ | مسند | مسند الیہ |
| --- | --- | --- | --- |
| 1 | علی سچ بولتا ہے | سچ بولتا ہے | علی |
| 2 | اجمل نماز پڑھتا ہے۔ | نماز پڑھتا ہے | اجمل |

جملے کی اقسام:

جملے کی مندرجہ ذیل دو قسمیں ہیں۔ (1) جملہ خبریہ (2) جملہ انشائیہ

(1) جملہ خبریہ: وہ ہے جس میں کسی بات کی خبر دی گئی ہو جیسے "علی کراچی سے آیا" اس جملے میں علی کی کراچی سے آنے کی خبر دی گئی ہے۔

(2) جملہ انشائیہ: وہ جملہ ہے جس میں کسی بات کی کوئی خبر نہ دی گئی ہو ایسے جملے کو جملہ انشائیہ کہتے ہیں۔ مثلاً:

کاش! علی بھی کلاس میں اول آیا ہوتا۔

حرف: "حرف" وہ کلمہ ہے جو نہ تو کسی چیز کا نام ہو، نہ کسی کام کے کرنے یا ہونے کو ظاہر کرے اور نہ الگ اپنے کوئی معنی رکھتا ہو۔ حرف ایسا لفظ ہے جو خود بے معنی ہو مگر الفاظ کے درمیان استعمال ہو کر بات کو با مقصد بنانے کا سبب بنتا ہو۔ جیسے:

فیصل اور سرفراز آئے۔ امجد گھر سے دفتر تک گیا۔ اگر وہ نہ آئے تو ہمیں جانا پڑے گا۔

مندرجہ بالا جملوں میں "اور، سے تک، اگر، تو" حرف ہیں۔

حروف کی اقسام:

حروف کی مندرجہ ذیل اقسام ہیں۔

(1) حروف جار (2) حروف عطف (3) حروف شرط و جزا (4) حروف ندا (5) حروف علت (6) حروف تحسین یا حروف انبساط (7) حروف تاسف (8) حروف استفہام (9) حروف تشبیہ (10) حروف تاکید

حروف جار: جار کے معنی کھینچنے کے ہیں۔ وہ حروف جو اسموں کو فعلوں کی طرف کھینچیں انہیں "حروف جار' کہتے ہیں۔ جیسے:

کراچی میں، قلم اور دوات، میز پر، مشرق سے مغرب تک، تمہارے لیے، شیر کے آگے، اسلم کے سامنے۔

مندرجہ بالا مثالوں میں "میں، اور، پر، سے، تک، لیے، آگے، سامنے" حروف جار ہیں۔

حروف جار وہ حرف ہیں جو اسموں کے بعد آتے ہیں اور جملے کے فعل سے ان کا تعلق ظاہر کرتے ہیں۔

مجرور وہ اسم ہے جو جار سے پہلے آتا ہے۔ جیسا کہ اوپر کی مثالوں میں کراچی، قلم، میز، مشرق، تمہارے شیر اور اسلم 'مجرور" ہیں۔

اردو میں عام طور پر مندرجہ ذیل اسم جار استعمال ہوتے ہیں۔

میں، سے، پر، تک، اور، اوپر، نیچے، اندر، باہر، درمیان، ساتھ، بیچ، واسطے، لیے، آگے، پیچھے، تلے، سامنے، پاس، سمیت وغیرہ۔

حروف عطف: وہ حروف ہیں جو دو اسموں یا دو جملوں کو آپس میں ملانے کے لیے استعمال ہوں۔ جیسے:

فیصل اور حرا دونوں بہن بھائی ہیں۔ پہلے سبق پڑھو پھر کھیلنے جاؤ۔ سرفراز کھانا کھا کر سو گیا۔

مندرجہ بالا مثالوں میں "اور، پھر، کر" حروف عطف ہیں۔ ان کے علاوہ "واؤ، نیز، بھی" کے الفاظ بھی حروف عطف کے طور پر استعمال ہوتے ہیں۔

نوٹ: جن دو لفظوں کے درمیان حروف عطف آتا ہے اس میں پہلا "معطوف علیہ" اور دوسرا "معطوف" کہلاتا ہے۔

حروف شرط و جزا: وہ حروف جو جملے کے شروع میں آکر شرط کے معنی دیں اور جو جملہ شرط کے جواب میں واقع ہوتا ہے اس کا شروع کا حرف "حرف جزا" کہلاتا ہے۔

اگر وہ تیز دوڑتا تو گاڑی پکڑ لیتا۔ اگر تم محنت کرتے تو کامیاب ہو جاتے۔ جب فیصل آئے گا تب میں جاؤں گا۔ جو بوؤ گے سو کاٹو گے۔

مندرجہ بالا مثالوں میں "اگر، جب، جو" جملے کے شروع میں شرط کے طور پر لیئے گئے ہیں اس لیے یہ "حروف شرط" ہیں۔

ان کے جواب میں "تو، تب، سو" حروف جزا کہلاتے ہیں۔

گر، اگر، اگرچہ، جب، جب تک، تاوقتیکہ، جوں جوں، جونہی۔

حروف ندا: وہ حروف جو کسی کو پکارنے کے لیے استعمال ہوتے ہیں "حروف ندا" کہلاتے ہیں جیسے:

اے علم! کیا تو نے ملکوں کو نہال۔ یا اللہ! رحم فرما۔ یارب! دل مسلم کو وہ زندہ تمنا دے۔ اجی! سنئے تو۔

مندرجہ بالا مثالوں میں "اے، یا، اجی" پکارنے کے لیے آئے ہیں اس لیے یہ "حروف ندا" کہلاتے ہیں۔ ندا کے معنی پکارنا، آواز دینا کے ہیں۔ جن کو پکاریں وہ "منادیٰ" کہلاتا ہے۔ اللہ، منادیٰ ہیں۔

اردو میں مندرجہ ذیل حروف ندا استعمال ہوتے ہیں۔

اے، یا، او، ابے، ارے، اجی، بی، اوابے او۔

حروف علت: بعض حروف ایسے ہوتے ہیں جو کسی بات کا سبب ظاہر کرتے ہیں۔ جیسے:

خالدہ اسکول نہیں آئی کیونکہ وہ بیمار تھی۔ کوشش کرو تاکہ امتحان میں پاس ہو جاؤ۔ چونکہ سخت گرمی تھی ہم باہر نہیں نکل سکے۔

مندرجہ بالا مثالوں میں "کیونکہ، تاکہ، چونکہ" ایسے الفاظ ہیں جو کسی بات کی وجہ یا سبب کو ظاہر کرتے ہیں۔

اردو میں مندرجہ ذیل حروف علت استعمال ہوتے ہیں:

چونکہ، کیونکہ، کہ اس لیے کہ، اس واسطے کہ، تاکہ، لہٰذا۔

حروف تحسین یا حروف انبساط: وہ حروف جو خوشی کے موقع پر بے ساختہ زبان پر آجاتے ہیں۔ جیسے:

سبحان اللہ! کتنا پیارا موسم ہے؟ ماشاء اللہ! کتنے پیارے سیب ہیں۔ واہ واہ! کتنا پیارا شعر ہے؟ آہاہا! کیسے پیارے پھول ہیں۔

حروف تاسف: وہ حروف جو غم اور افسوس کے موقع پر بولے جاتے ہیں حروف تاسف کہلاتے ہیں۔ جیسے:

افسوس صد افسوس! شاہین نہ بنا تو۔ ہائے ہائے! اس کے والد صاحب اللہ کو پیارے ہو گئے۔ اف اللہ! میں نے یہ کیا کیا۔

مندرجہ بالا مثالوں میں "افسوس صد افسوس، ہائے ہائے، اف" ایسے الفاظ ہیں جو غم اور افسوس کو ظاہر کر رہے ہی۔ چند حروف تاسف درج ذیل ہیں۔

افسوس صد افسوس، ہائے ہائے، وائے، اف۔

حروف استفہام: وہ حروف جو کچھ پوچھنے کے موقع پر بولے جاتے ہیں "حروف استفہام" کہلاتے ہیں۔ جیسے:

فیصل کیوں رویا؟ وہ کہاں جا رہا تھا؟ کیا وہ لاہور جا چکا ہے؟ سورج کب طلوع ہوتا ہے؟

مندرجہ بالا مثالوں میں "کیوں، کہاں، کب" ایسے حروف ہیں جو پوچھنے اور سوال کرنے کے لیے استعمال ہوتے ہیں اس لیے یہ "حروف استفہام" کہلاتے ہیں۔ چند مشہور استفہام درج ذیل ہیں۔

کیا، کب، کیوں، کہاں، کس طرح، کیسے، کون، کون سا، کیونکر، کتنا، کس لیے۔

حروف تشبیہ: وہ حروف جو ایک چیز کو دوسری چیز کے مانند قرار دینے کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ جیسے:

موتی جیسے دانت۔ برف کی طرح ٹھنڈا۔ بھیڑیے کی مانند ظالم۔ ہو بہو باپ جیسا۔ شیر کی مثال بہادر۔

مندرجہ بالا مثالوں میں "جیسے، طرح، مانند، ہو بہو، مثل" ایسے حروف ہیں جو تشبیہ کے طور پر استعمال ہوتے ہیں لہٰذا ایسے الفاظ کو حروف تشبیہ کہتے ہیں۔

حروف تاکید: وہ حروف جو گفتگو یا کلام میں زور پیدا کرنے کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ جیسے:

ہم چڑیا گھر ضرور جائیں گے۔ ہم وہاں کبھی نہیں جائیں گے۔ آپ نے میرا مطلب نہیں سمجھا۔

میں یہ ذلت ہرگز برداشت نہیں کر سکتا۔

مندرجہ بالا مثالوں میں "ضرور، کبھی، بالکل، ہرگز، خود" ایسے حروف ہیں جو بات یا کلام میں زور پیدا کرنے کے لیے استعمال کیے گئے ہیں۔ ایسے حروف کو "حروف تاکید" کہتے ہیں۔ اردو میں عام طور پر مندرجہ ذیل حروف تاکید استعمال ہوتے ہیں۔

ضرور بالضرور، کبھی، کبھی کبھی، ہرگز ہرگز، خود، خود ہی، آپ، بالکل۔

## کلام تام اور کلام ناقص

### مرکبات:

مرکب کے لغوی معنی ہیں: ترکیب دیا ہوا، ملایا ہوا۔ قواعد کی رو سے مرکبات سے مراد دو یا دو سے زائد کلمات کو ملانا یا ترکیب دینا ہے۔ مرکبات کی دو اقسام ہیں۔

**کلام تام / مرکب تام:** وہ مرکب جس سے سننے والا پورا مطلب سمجھ سکے۔ مثلاً:

چاند اور تارے آسمان پر چمکتے ہیں۔ عمیر ذہین لڑکا ہے۔

**کلام ناقص / مرکب ناقص:** وہ مرکب جس سے سننے والا پورا مطلب نہ سمجھ سکے۔ مثلاً:

چاند اور تارے ذہین لڑکا۔

**مرکب ناقص کی اقسام:** جیسے مرکب اضافی، مرکب عطفی، مرکب توصیفی، مرکب ظرفی مرکب امتزاجی، مرکب عددی، مرکب جاری، مرکب اشاری، مرکب تاکیدی مرکب تمیزی، مرکب بدلی وغیرہ۔

**مرکب ناقص کی اقسام:** مرکب اضافی وہ مرکب جو مضاف الیہ حرف اضافت یا مستعمل اور مضاف سے ملکر بنے مرکب اضافی کہلاتا ہے مثلاً:

احمد ---- مضاف الیہ کا ---- حرف اضافت بھائی ---- مضاف

دردِ دل:

دل ---- مضاف الیہ دِ ---- مستعمل درد ---- مضاف

**مرکب عطفی:** وہ مرکب جو معطوف الیہ معطوف اور حرف عطف سے ملکر بنے مرکب عطفی کہلاتا ہے۔ مثلاً: شب و روز

شب ---- معطوف علیہ و ---- حرف عطف روز ---- معطوف

دن اور رات:

دن ---- معطوف علیہ اور ---- حرف عطف رات ---- معطوف

**مرکب توصیفی:** وہ مرکب جو صفت اور موصوف سے مل کر بنے مرکب توصیفی کہلاتا ہے مثلاً:

نیک لڑکا

نیک ---- صفت لڑکا ---- موصوف

بدصورت بکری:

بدصورت ---- صفت بکری ---- موصوف

مرکب ظرفی: وہ مرکب جو ظرف، مظروف اور حرف اضافت سے مل کر بنے مرکب ظرفی کہلاتا ہے۔ مثلاً:

باغ کا پھول

باغ۔۔۔ظرف کا۔۔۔۔حرف اضافت پھول۔۔۔۔مظروف

صبح کا وقت:

صبح۔۔۔ظرف کا۔۔۔حرف اضافت وقت۔۔۔مظروف

دریا کا پانی

دریا۔۔۔ظرف کا۔۔۔حرف اضافت پانی۔۔۔۔مظروف

مرکب امتزاجی: وہ مرکب ہے جب دو یا دو سے زیادہ لفظ مل کر ایک اسم ہو گئے ہو۔ مثلاً:

مظفر گڑھ:

مظفر۔۔۔۔۔لفظ گڑھ۔۔۔۔لفظ

شیر گڑھ: شیر۔۔۔۔۔لفظ گڑھ۔۔۔۔لفظ

مرکب عددی: وہ مرکب جو عدد اور معدود سے مل کر بنے مرکب عددی کہلاتا ہے۔ مثلاً

چار آدمی:

چار۔۔۔عدد آدمی۔۔۔۔معدود

سات لڑکیاں:

سات۔۔۔عدد لڑکیاں۔۔۔۔معدود

مرکب: جاری: وہ مرکب جو حرف جار اور مجرور سے مل کر بنے مرکب جاری کہلاتا ہے۔ مثلاً:

لاہور سے:

لاہور۔۔۔مجرور سے۔۔۔حرف جار

کمرے میں:

کمرے۔۔۔۔مجرور میں۔۔۔۔۔حرف جار

لاہور تک:

لاہور۔۔۔مجرور تک۔۔۔حرف جار

مرکب اشاری: وہ مرکب جو اسم اشارہ اور مشار الیہ سے ملکر بنے مرکب اشاری کہلاتا ہے مثلاً:

وہ لڑکا:

وہ۔۔۔اسم اشارہ لڑکا۔۔۔۔مشار الیہ

یہ کتاب:

یہ۔۔۔۔اسم اشارہ کتاب۔۔۔۔مشار الیہ

مرکب تاکیدی: وہ مرکب جو حرف تاکید اور موکد سے ملکر بنے مرکب تاکیدی کہلاتا ہے۔ مثلاً:

سبھی لوگ:

سبھی۔۔۔۔حرف تاکید لوگ۔۔۔۔موکد

تمام بچے:

تمام۔۔۔۔حرف تاکید بچے۔۔۔۔موکد

سب لڑکیاں:

سب۔۔۔۔حرف تاکید لڑکیاں۔۔۔۔موکد

مرکب تمیزی: وہ مرکب جو تمیز اور ممیز سے مل کر بنے مرکب تمیزی کہلاتا ہے۔ مثلاً:

دس کلوگرام آٹا:

دس کلوگرام۔۔۔۔تمیز آٹا۔۔۔۔ممیز

پانچ میٹر کپڑا:

پانچ میٹر۔۔۔۔تمیز کپڑا۔۔۔۔ممیز

مرکب بدلی: وہ مرکب جو بدل اور مبدل منہ سے مل کر بنے مرکب بدلی کہلاتا ہے۔ مثلاً:

انور تمہارا بھائی:

انور۔۔۔۔مبدل منہ تمہارا بھائی۔۔۔۔بدل

روزمرہ: جو الفاظ اور محاورات اہل زبان کی بول چال کے مطابق حقیقی یا غیر حقیقی معنوں میں استعمال ہوتے ہیں۔ روزمرہ کہلاتا ہے۔ مثلاً پانی پینا، روٹی کھانا، پانی پانی ہونا، غم کھانا وغیرہ۔

محاورہ: جو الفاظ اور تراکیب حقیقی معنوں کے بجائے مجازی معنوں میں استعمال ہوں اور اہل زبان کے روزمرہ کے مطابق ہوں محاورہ کہلاتا ہے۔ مثلاً آسمان سر پر اُٹھانا۔ آگ بگولہ ہونا، ہاتھ ملنا، پانی پانی ہونا وغیرہ۔

روزمرہ اور محاورہ میں بنیادی فرق یہ ہے کہ محاورہ مجازی معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ اور روزمرہ میں مجازی اور حقیقی دونوں

تراکیب آجاتے ہیں۔

**مطلع:**

غزل یا قصیدے کا پہلا شعر جس کے دونوں مصرعے ہم قافیہ ہوں مطلع کہا جاتا ہے۔ مثلاً میر تقی میر کی غزل کا مطلع ہے

ہستی اپنی حباب کی سی ہے
یہ نمائش سراب کی سی ہے

**مقطع:**

غزل کا آخری شعر جس میں شاعر اپنا تخلص استعمال کرتا ہے مقطع کہا جاتا ہے۔ مثلاً میر تقی میر کے اسی غزل کا مقطع ہے۔

میر ان نیم باز آنکھوں میں
ساری مستی شراب کی سی ہے

**قافیہ:**

قافیہ ان حروف اور حرکات کے مجموعے کو کہتے ہیں جو اشعار کے آخر میں ردیف سے پہلے آتے ہیں۔ یہ تمام الفاظ ہم آواز ہوتے ہیں۔ مثلاً:

تہمتیں چند اپنے ذمے دھر چلے
جس لیے آئے تھے ہم کیا کر چلے
زندگی ہے یا کوئی طوفان ہے
ہم تو اس جینے کے ہاتھوں مر چلے
دوستوں دیکھا تماشا ہاں کا بس
تم رہو اب ہم تو اپنے گھر چلے

مندرجہ بالا اشعار میں دھر، کر، مر، گھر، قافیے ہیں۔

**ردیف:**

علم بیان میں ردیف سے مراد وہ لفظ یا الفاظ ہیں جو قافیے کے بعد جوں کے توں ہر شعر میں بار بار دہرائے جائیں مثلاً اوپر کے اشعار میں لفظ "چلے" ردیف ہے۔

۱۶ تلمیح:

نظم یا نثر میں استعمال شدہ وہ الفاظ و تراکیب جس میں کسی واقعے یا کہانی کی طرف اشارہ کیا گیا ہو۔ اور جس کو دیکھ کر یا سن کر پورا واقعہ یا کہانی ذہن میں آجائے۔ تلمیح کہلاتا ہے۔ مثلاً: آتش نمرود، غارِ حرا، غارِ ثور، قوم لوط، طوفانِ نوح، اصحابِ کہف وغیرہ۔

حمد:

ایسی نظم جس میں اللہ تعالیٰ کی تعریف کی گئی ہو۔

نعت:

ایسی نظم جس میں حضورؐ کی تعریف بیان کی گئی ہو۔

افسانہ:

افسانہ سے مراد وہ مختصر تحریر، قصہ، کہانی یا واقعہ ہے جس کے تمام افراد یا کردار خیالی ہوتے ہیں۔ افسانے کو انگریزی میں (Fiction) کہتے ہیں۔

مزاح نگاری:

مزاح کے لغوی معنی ہنسی، مذاق کے ہیں۔ ادبی اصطلاح میں مزاح نگاری سے مراد ایک ایسی تحریر ہے جو حقیقی مسکراہٹ یا ہنسی پیدا کرے۔

## اردو گرائمر معروضی سوالات

(1) انسان اپنے منہ سے جو کچھ بولتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
(a) جملہ (b) مرکب (c) لفظ (d) فعل

(2) بے معنی لفظ کو۔۔۔۔۔۔کہتے ہیں۔
(a) کلمہ (b) مہمل (c) a اور b دونوں (d) ان میں کوئی نہیں

(3) با معنی الفاظ کا وہ مجموعہ جسے پڑھ کر یا سن کر کوئی بات پوری طرح سمجھ میں آجائے قواعد میں کیا کہلاتا ہے؟
(a) جملہ (b) فعل (c) کلمہ (d) محاورہ

(4) جملے کے با معنی حصوں میں سے ہر حصے کو قواعد میں کیا کہا جاتا ہے؟
(a) محاورہ (b) کلمہ (c) فعل (d) جملہ

(5) وہ لفظ جس کے کچھ معنی نہ ہو اور با معنی لفظ کیساتھ یونہی بولا جائے۔۔۔۔۔۔کہلاتا ہے۔
(a) کلمہ (b) مصدر (c) مہمل (d) اسم

(6) عام طور پر لفظ کی کتنی اقسام ہیں؟
(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(7) عام طور پر کلمہ کی کتنی اقسام ہیں؟
(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(8) ( ّ ) علامت کو کہتے کیا ہیں؟
(a) تشدید (b) ڈبلیو (c) چاند (d) کچھ نہیں

(9) جب کوئی حرف مکرر آواز دیتا ہے تو جو علامت لگاتے ہیں اسے کیا کہتے ہیں؟
(a) پیش (b) زیر (c) تشدید (d) زبر

(10) جس حرف پر کوئی حرکت ہوتی ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
(a) حرکتی (b) متحرک (c) حرفی (d) ان میں کوئی بھی نہیں

(11) "مراۃ الخیال" لفظ حروف ہے:
(a) قمری (b) شمسی (c) کوئی نہیں (d) معلوم نہیں

(12) "مظفر الدین" لفظ حروف ہے:
(a) شمسی (b) قمری (c) کوئی نہیں (d) دونوں

(13) حروف کی کتنی قسمیں ہوتی ہیں؟
(a) 4 (b) 5 (c) 6 (d) 8

(14) دھوم دھام میں "دھام" قواعد میں کیا ہوگا؟
(a) کلمہ (b) مہمل (c) فعل ناقص (d) مصدر

(15) کلمہ کی اقسام کونسی ہیں؟
(a) اسم، فعل، مصدر (b) اسم، فعل، حرف (c) a اور b دونوں (d) کوئی بھی نہیں۔

(16) دو اسموں کو ملانے یا اسم اور فعل کا تعلق کس ذریعہ سے جوڑا جاتا ہے؟
(a) حرف (b) لفظ (c) جملہ (d) کوئی بھی درست نہیں

(17) بکری گھاس پھوس کھاتی ہے میں "گھاس" گرائمر کی رو سے ہے:
(a) حرف (b) صفت (c) مہمل (d) کلمہ

(18) طلحہ سچ مچ نیک لڑکا ہے میں "مچ" گرائمر کی رو سے ہے:
(a) حرف (b) اسم (c) کلمہ (d) مہمل

(19) حروف کے مجموعے کو کہتے ہیں۔
(a) فعل (b) اسم (c) لفظ (d) مہمل

(20) وہ کلمہ جو کسی شخص یا جگہ یا چیز کا نام ہو۔۔۔کہلاتا ہے
(a) اسم (b) کلمہ (c) مہمل (d) جملہ

(21) وہ کلمہ جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا پایا جائے۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) مصدر (b) فعل (c) مشتق (d) کوئی بھی درست نہیں

(22) اسم کی کتنی اقسام ہیں؟

(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(23) صدام نے حارث کو مارا۔ اس جملہ فعلیہ میں "مارا" کہلاتا ہے۔

(a) مفعول (b) فاعل (c) فعل (d) کوئی بھی درست نہیں

(24) فدا نے انگور کھائے۔ اس جملہ فعلیہ میں "فدا" کہلاتا ہے

(a) مفعول (b) فاعل (c) فعل (d) کوئی بھی درست نہیں

(25) ابرار نے گاڑی چلائی۔ اس جملہ فعلیہ میں "گاڑی" کہلاتا ہے۔

(a) مفعول (b) فاعل (c) فعل (d) کوئی بھی درست نہیں

(26) وہ کچن سے گیا میں "گیا" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) فعل (b) حرف (c) فاعل (d) مفعول

(27) ساجد کا بھائی ملتان میں رہتا ہے میں "ساجد" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) اسم (b) مفعول (c) فعل (d) حرف

(28) ثانیہ نے کتاب پڑھی میں "نے" گرائمر کی رو سے ہے

(a) اسم (b) فعل (c) حرف (d) مفعول

(29) جملے میں جس شخص یا چیز کے بارے میں بتایا جائے اسے ۔۔۔۔۔ کہتے ہیں۔

(a) مسند الیہ (b) مسند (c) a اور b دونوں (d) خبر

(30) جملے میں جس شخص یا چیز کے بارے میں بات کی جائے اسے ۔۔۔۔ کہتے ہیں۔

(a) مسند الیہ (b) مسند (c) مفعول (d) خبر

(31) جملہ اسمیہ کے کتنے بنیادی اجزاء ہوتے ہیں؟

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

(32) جس جملہ میں مسند الیہ کوئی اسم اور مسند کوئی فعل ہو تو یہ جملہ ۔۔۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) جملہ اسمیہ (b) جملہ فعلیہ (c) جملہ خبریہ (d) جملہ انشائیہ

(33) اسلام آباد ایک خوبصورت شہر ہے میں "اسلام آباد" ہے

(a) مسند (b) مسند الیہ (c) فعل (d) حرف

(34) نعمان نے گوشت خریدا میں "گوشت خریدا" ہے۔

(a) مفعول (b) مسند (c) مسند الیہ (d) حرف

(35) سائرہ اچھی لڑکی ہے میں "اچھی لڑکی" کیا ہے؟

(a) مسند (b) مسند الیہ (c) فعل (d) مفعول

(36) باڑہ گلی ایک صحت افزا مقام ہے میں "باڑہ گلی" کہلاتا ہے

(a) مسند الیہ (b) مسند (c) فعل (d) خبر

(37) حرا ذہین ہے اس جملہ اسمیہ میں "حرا" کیا ہے؟

(a) خبر (b) مبتدا (c) فعل (d) کوئی بھی درست نہیں

(38) کنول نیک ہے۔ اس جملہ اسمیہ میں "نیک" کیا ہے؟

(a) فعل ناقص (b) مبتدا (c) خبر (d) کوئی بھی درست نہیں

(39) موسم خوشگوار ہے۔ اس جملہ اسمیہ میں "ہے" کہلاتا ہے۔

(a) خبر (b) مبتدا (c) فعل ناقص (d) کوئی بھی نہیں

(40) ایسا اسم جو نہ خود کسی لفظ سے بنا ہو اور نہ ہی اس سے کوئی اور لفظ بنے ۔۔۔۔۔ کہلاتا ہے

(a) اسم مصدر (b) اسم مشتق (c) اسم جامد (d) کوئی بھی نہیں

(41) پہاڑ اسم کی کونسی قسم ہے؟

(a) اسم مصدر (b) اسم مشتق (c) اسم جامد (d) کوئی بھی درست نہیں

(42) بناوٹ کے لحاظ سے اسم کی کتنی اقسام ہیں؟

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

(43) نرمی سے سلیقے سے بولنے والا دانا ہوتا ہے "بولنے والا" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) اسم مشتق (b) اسم جامد (c) اسم مصدر (d) اسم معرفہ

(44) یہ مور کس کا ہے؟ میں "مور" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) اسم مصدر (b) اسم معرفہ (c) اسم جامد (d) اسم صفت

(45) گل نواز کی لکھائی بہت اچھی ہے میں "لکھائی" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) اسم مشتق (b) اسم جامد (c) اسم مصدر (d) اسم موصوف

(46) یہ عاطف کی کتاب ہے۔ میں "کتاب" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) اسم مشتق (b) اسم جامد (c) اسم مصدر (d) اسم صفت

(47) معنی کے لحاظ سے اسم کی کتنی اقسام ہیں؟

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

(48) اسم نکرہ کسے کہتے ہیں؟

(a) خاص چیز کو (b) عام چیز کو (c) خالص چیز کو (d) ان میں کوئی بھی نہیں

(49) کسی خاص شخص، جگہ یا چیز کے نام کو کہتے ہیں۔

(a) اسم معرفہ (b) اسم نکرہ (c) فعل (d) فاعل

(50) "میز" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) اسم نکرہ (b) اسم معرفہ (c) اسم صفت (d) اسم ضمیر

(51) "سرسید احمد خان" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) اسم نکرہ (b) اسم معرفہ (c) اسم آلہ (d) اسم صوت

(52) "سعودی عرب" گرائمر کی رو سے ہے۔

(a) اسم معرفہ (b) اسم نکرہ (c) اسم ضمیر (d) اسم آلہ

(53) ضمیر کسے کہتے ہیں۔

(a) جو اسم کے بدلے میں آئے (b) جو صفت کے بدلے میں آئے (c) جو فعل کے بدلے میں آئے (d) ان میں کوئی بھی نہیں

(54) وہ اسم جو کسی چیز کی طرف اشارہ کرے۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) اسم علم (b) اسم ضمیر (c) اسم اشارہ (d) اسم موصول

(55) اسم معرفہ کی کتنی اقسام ہیں؟

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

(56) اسم علم کی۔۔۔۔۔ اقسام ہیں۔

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

(57) وہ نام جو پیار یا حقارت کی وجہ سے مشہور ہو جائے۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) کنیت (b) تخلص (c) عرف (d) لقب

(58) وہ نام جو ماں، باپ، بیٹا بیٹی کے تعلق کیوجہ سے پکارا جاتا ہے۔۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) عرف (b) لقب (c) خطاب (d) کنیت

(59) وہ نام جو کسی خاص صفت یا خوبی کیوجہ سے مشہور ہو جائے۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) لقب (b) کنیت (c) تخلص (d) خطاب

(60) شاعر کا قلمی نام ـــــ کہلاتا ہے۔

(a) خطاب (b) تخلص (c) لقب (d) عرفیت

(61) وہ اعزازی نام جو کسی شخص کو علمی یا قومی خدمت انجام دینے پر حکومت کی طرف سے دیا جائے ـــــ کہلاتا ہے

(a) خطاب (b) تخلص (c) لقب (d) کنیت

(62) وہ مختصر اور فرضی نام جو شعراء اپنے کلام میں اصل نام کی جگہ استعمال کرتے ہیں ـــــ کہلاتا ہے۔

(a) لقب (b) تخلص (c) کنیت (d) خطاب

(63) قواعد کی رو سے "ابو بکرؓ" کیا ہے۔

(a) کنیت (b) خطاب (c) لقب (d) تخلص

(64) قواعد کی رو سے "نشانِ حیدر" اسم علم کی کونسی قسم ہے؟

(a) لقب (b) تخلص (c) خطاب (d) عرف

(65) وہ اسم جو کسی جاندار یا غیر جاندار اسم کی آواز کو ظاہر کرے ـــــ کہلاتا ہے۔

(a) اسم آلہ (b) اسم ظرف (c) اسم مکبر (d) اسم صوت

(66) وہ اسم جو آلہ، آوزاروں کے معنوں میں آئے مثلاً چاقو، تلوار، ہتھوڑا کہلاتا ہے۔

(a) اسم آلہ (b) اسم خاص (c) اسم علم (d) اسم صوت

(67) قلم دان اسم ہے:

(a) اسم خاص (b) اسم آلہ (c) اسم عام (d) اسم کیفیت

(68) تثنیہ کسے کہتے ہیں؟

(a) واحد کو (b) جمع کو (c) جس میں دو کا ہونا پایا جائے (d) اس میں کوئی بھی نہیں

(69) لفظ والدین کیا ہے:

(a) واحد (b) مذکر (c) تثنیہ (d) جمع

(70) کسی چیز کی خوبی یا خامی کیوجہ سے اس کی مانند قرار دینا ـــــ کہلاتا ہے۔

(a) تشبیہ (b) استعارہ (c) دونوں (d) کوئی بھی درست نہیں

(71) استعارہ کا لغوی معنی کیا ہیں؟

(a) اُدھار لینا (b) چیزیں خریدنا (c) چاندی لینا (d) کوئی بھی درست نہیں۔

(72) جملہ معترضہ ـــــ میں لکھا جاتا ہے۔

(a) دائیں طرف (b) بائیں طرف (c) قوسین میں (d) ان میں کوئی بھی نہیں۔

(73) دو معنوں والے الفاظ کو کیا کہتے ہیں؟

(a) قافیہ (b) ردیف (c) ذو معنی (d) مترادف

(74) ہم آواز اور ہم وزن الفاظ کو کیا کہتے ہیں؟

(a) قافیہ (b) ردیف (c) ذو معنی (d) متضاد

(75) خاکہ کے لغوی معنی ہیں:

(a) ابتدائی نقشہ (b) ڈھانچہ (c) a اور b دونوں (d) ان میں کوئی نہیں۔

(76) مکتوب کے لغوی معنی کیا ہیں؟

(a) تحریر (b) لکھا گیا (c) سنایا گیا (d) a اور b دونوں

(77) مخلوط کتنے قسم کے ہوتے ہیں؟

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

(78) غزل کا پہلا شعر کیا کہلاتا ہے؟

(a) مقطع (b) مطلع (c) رباعی (d) ان میں کوئی بھی نہیں

(79) غزل کا آخری شعر کیا کہلاتا ہے؟

(a) مقطع (b) مطلع (c) رباعی (d) ردیف

(80) مددگار میں "گار" کیا ہے؟

(a) ضمیر (b) ردیف (c) لاحقہ (d) سابقہ

(81) بااخلاق میں "با" کیا ہے؟

(a) ضمیر (b) ردیف (c) لاحقہ (d) سابقہ

(82) جس نظم کے ہر بند میں چھ مصرعے ہوں ۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) مخمس (b) مربع (c) مسدس (d) مثلث

(83) جب کوئی لفظ غیر حقیقی معنوں میں اس طرح استعمال ہو کہ حقیقی اور مجازی معنوں میں تشبیہ کا تعلق پیدا ہو کیا کہلاتا ہے؟

(a) تشبیہ (b) کنایہ (c) استعارہ (d) مجاز مرسل

(84) وہ اسم جو کسی اسم کی چھوٹائی کو ظاہر کرے ۔۔۔ کہلاتا ہے

(a) اسم مکبر (b) اسم مصغر (c) اسم ظرف (d) اسم صوت

(85) وہ اسم جس میں جگہ یا وقت کے معنی پائے جائیں ۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) اسم صوت (b) اسم آلہ (c) اسم ظرف (d) اسم مکبر

(86) میں، سے، پر، تک، کو کونسے حروف ہیں؟

(a) حروف جار (b) حروف اضافت (c) حروف عطف (d) کوئی بھی نہیں۔

(87) ہی، ہر، صرف، محض کونسے حروف ہیں؟

(a) حروف عطف (b) حروف بیان (c) حروف تخصیص (d) حروف اضافت

(88) کا، کے، کی کونسے حروف ہیں؟

(a) حروف جار (b) حروف اضافت (c) حروف عطف (d) حروف بیان

(89) اگر، تو، چونکہ اس لیئے کونسے حروف ہیں؟

(a) حروف شرط و جزا (b) حروف اضافت (c) حروف عطف (d) حروف بیان

(90) دو یا دو سے زیادہ لفظوں کے مجموعے کو ۔۔۔ کہتے ہیں۔

(a) جملہ (b) مرکب (c) کلمہ (d) فعل

(91) وہ مرکب جس سے سننے والے کو پورا مطلب حاصل نہ ہو کیا کہلاتا ہے؟

(a) مرکب ناقص (b) مرکب تام (c) aاور b دونوں (d) کوئی بھی نہیں۔

(92) ایسا مرکب جس سے سننے والا پورا مطلب سمجھ سکیں ۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) مرکب تام (b) مرکب ناقص (c) aاور b دونوں (d) کوئی بھی نہیں۔

(93) جمال کا رنگ گورا ہے۔ اس جملہ میں مرکب توصیفی کونسا ہے

(a) جمال کا رنگ (b) گورا ہے (c) گورا رنگ (d) کوئی بھی نہیں

(94) گل نواز کے کپڑے سفید ہے اس جملہ میں مرکب توصیفی کونسا ہے؟

(a) گل نواز کے کپڑے (b) سفید کپڑے (c) سفید ہے (d) کوئی بھی نہیں۔

(95) زیر زمین کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب اضافی (b) مرکب عطفی (c) مرکب توصیفی (d) مرکب ناقص

(96) "طبل وعلم" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب عطفی (b) مرکب توصیفی (c) مرکب اضافی

(d) مرکب ناقص

(97) "چمن سے" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب توصیفی (b) مرکب اضافی (c) مرکب عطفی

(d) مرکب جاری

(98) "شجر سایہ دار" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب عطفی (b) مرکب ناقص (c) مرکب اضافی

(d) مرکب توصیفی

(99) "قرار و شکیب" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب ناقص (b) مرکب عطفی (c) مرکب اضافی

(d) مرکب توصیفی

(100) "چار آدمی" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب عطفی (b) مرکب اضافی (c) مرکب عددی

(d) مرکب توصیفی

(101) "عافیت کا دور" کس قسم کا مرکب ہے؟

(a) مرکب عطفی (b) مرکب ناقص (c) مرکب عددی

(d) مرکب اضافی

(102) "سلاست اور سجاوٹ" کس قسم کا مرکب ہے؟

(a) مرکب عطفی (b) مرکب اضافی (c) مرکب توصیفی

(d) مرکب ناقص

(103) "ناگہانی موت" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب اضافی (b) مرکب عطفی (c) مرکب توصیفی

(d) مرکب عددی

(104) "ایثار و عمل" قواعد کی رو سے کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب جاری (b) مرکب عطفی (c) مرکب ناقص

(d) مرکب اضافی

(105) "اندھیروں سے" قواعد کی رو سے کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب جاری (b) مرکب عطفی (c) مرکب اشاری

(d) مرکب عددی

(106) قواعد کی رو سے "رنگ و بو" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب جاری (b) مرکب عددی (c) مرکب اضافی

(d) مرکب عطفی

(107) قواعد کی رو سے "تیز کرنیں" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب عطفی (b) مرکب توصیفی (c) مرکب جاری

(d) مرکب عددی

(108) قواعد کی رو سے وہ دیوار، یہ کرسی کونسے مرکب ہیں؟

(a) مرکب جاری (b) مرکب اشاری (c) مرکب عددی

(d) مرکب توصیفی

(109) قواعد کی رو سے "دس پیسے" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب اشاری (b) مرکب جاری (c) مرکب عددی

(d) مرکب توصیفی

(110) قواعد کی رو سے "ریش سفید" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب عطفی (b) مرکب توصیفی (c) مرکب اضافی

(d) مرکب اشاری

(111) قواعد کی رو سے "شمع آزادی" کونسا مرکب ہے؟

(a) مرکب اضافی (b) مرکب اشاری (c) مرکب عددی

(d) مرکب ناقص

(112) قواعد کی رو سے "رگِ دل" کونسا مرکب ہے؟
(a) مرکب اشاری (b) مرکب توصیفی (c) مرکب جاری
(d) مرکب اضافی
(113) قواعد کی رو سے "ازل سے" کونسا مرکب ہے؟
(a) مرکب اضافی (b) مرکب اشاری (c) مرکب جاری
(d) مرکب عطفی
(114) قواعد کی رو سے "آخری عہد" کونسا مرکب ہے؟
(a) مرکب توصیفی (b) مرکب عطفی (c) مرکب اضافی
(d) مرکب اشاری
(115) درست محاورہ کا انتخاب کریں:
(a) کان میں دم کر دینا (b) ناک میں دم کر دینا (c) سر پر دم کر دینا (d) ان میں سے کوئی بھی نہیں۔
(116) درست محاورہ کا انتخاب کریں:
(a) آم کھانا (b) ٹھوکریں کھانا (c) کھجور کھانا (d) کوئی بھی درست نہیں۔
(117) درست محاورہ کا انتخاب کریں:
(a) درہم ہونا (b) برہم ہونا (c) نوبت آنا (d) b اور c دونوں
(118) درست محاورہ کا انتخاب کریں:
(a) گالیاں سنانا (b) گانے سنانا (c) صلواتیں سنانا (d) کوئی بھی درست نہیں۔
(119) درست محاورہ کا انتخاب کریں:
(a) سر پر چڑھنا (b) پہاڑ پر چڑھنا (c) چھت پر چڑھنا (d) بس پر چڑھنا
(120) درست محاورہ کا انتخاب کریں:
(a) آنکھوں میں پانی ڈالنا (b) آنکھوں میں سرمہ ڈالنا (c) آنکھوں میں آنکھیں ڈالنا (d) کوئی بھی درست نہیں
(121) درست محاورہ کا انتخاب کریں:
(a) پانی میں ابال آنا (b) خون میں ابال آنا (c) جوس میں ابال آنا (d) a اور c دونوں
(122) گھر کا بھیدی لنکا ڈھائے کیا ہے؟
(a) ضرب الامثال (b) محاورہ (c) روزمرہ (d) کوئی بھی درست نہیں
(123) زبان خلق کو نقارہ خدا سمجھو۔۔۔۔۔ہے۔
(a) محاورہ (b) ضرب الامثال (c) روزمرہ (d) کوئی بھی درست نہیں۔
(124) درست ضرب الامثال کا انتخاب کریں:
(a) آسمان سے گرا درخت میں اٹکا (b) چھت سے گرا کھجور میں اٹکا (c) آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا (d) کوئی بھی درست نہیں۔
(125) درست ضرب الامثال کا انتخاب کریں۔
(a) آ بیل مجھے کھا (b) آ گائے مجھے مار (c) آ بیل مجھے مار (d) a اور b دونوں
(126) درست ضرب الامثال کا انتخاب کریں۔
(a) ابھی کراچی دور ہے (b) ابھی دلی قریب ہے (c) ابھی دلی دور ہے (d) ابھی کراچی قریب ہے۔
(127) درست ضرب الامثال کا انتخاب کریں۔
(a) اپنی گلی میں کتا بھی شیر ہوتا ہے (b) اپنی گلی میں گیدڑ بھی شیر ہوتا ہے (c) اپنی گلی میں شہر بھی شیر ہوتا ہے

(d) اپنی گلی میں لومڑی بھی شیر ہوتا ہے۔

(128) نیا لفظ بنانے کیلئے جو علامت لفظ سے پہلے لگائی جاتی ہے اسے۔۔۔۔۔ کہتے ہیں۔

(a) لاحقہ (b) سابقہ (c) قافیہ (d) ردیف

(129) نیا لفظ یا ترکیب بنانے کیلئے جو علامت آخر میں لگائی جاتی ہے اسے۔۔۔۔ کیا کہتے ہیں

(a) سابقہ (b) لاحقہ (c) مطلع (d) مقطع

(130) گل زار میں "زار" کیا ہے؟

(a) سابقہ (b) لاحقہ (c) مطلع (d) ردیف

(131) میز پوش میں "پوش" کیا ہے؟

(a) لاحقہ (b) سابقہ (c) مقطع (d) مطلع

(132) اہل بیت میں "اہل" کیا ہے؟

(a) سابقہ (b) لاحقہ (c) ردیف (d) مقطع

(133) خود کفیل میں "خود" کیا ہے؟

(a) لاحقہ (b) سابقہ (c) مطلع (d) ردیف

(134) گرائمر کی رو سے "بندوق" ہے:

(a) اسم صوت (b) اسم آلہ (c) اسم ظرف (d) اسم مشتق

(135) اکیلے با معنی لفظ کو کہتے ہیں:

(a) کلمہ (b) کلام (c) لفظ مہمل (d) صرف

(136) گرائمر کی رو سے "ذوق" ہے:

(a) خطاب (b) لقب (c) کنیت (d) تخلص

(137) "اونچی دیوار" گرائمر کی رو سے ہے:

(a) اسم معاوضہ (b) اسم جامد (c) اسم صفت (d) اسم مفعول

(138) اسم مکبر کی نشاندہی کیجئے:

(a) جھگڑ (b) باتونی (c) بات (d) باتیں

(139) اسم مصغر کی نشاندہی کیجئے

(a) پگڑ (b) گھر (c) کتب خانہ (d) پیالی

(140) "لہذا" کون سے حروف میں شامل ہوتا ہے؟

(a) حرف علت (b) حرف ندا (c) حرف جار (d) حرف اضافت

(141) "وہ دوڑتا تھا" کون سا فعل ہے؟

(a) فعل ماضی قریب (b) فعل ماضی بعید (c) فعل ماضی استمراری (d) فعل حال

(142) "دوپہر" گرائمر کے لحاظ سے کیا ہے؟

(a) ظرفِ مکاں (b) اسم حالیہ (c) حاصل مصدر (d) ظرفِ زماں

(143) "شفاخانہ" گرائمر کی رو سے کیا ہے؟

(a) ظرفِ زماں (b) ظرفِ مکاں (c) اسم آلہ (d) سم اشارہ

(144) وہ نظم جس میں حضرت محمدؐ کی تعریف کی گئی ہو۔۔۔۔ کہلاتی ہے۔

(a) حمد (b) نعت (c) تلاوت (d) کوئی بھی نہیں۔

(145) وہ اسم جس میں جگہ یا وقت کے معنی پائے جائیں۔۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) اسم مکبر (b) اسم صوت (c) اسم ظرف (d) اس صفت

(146) ایسا اسم جو صرف ایک ذات کیلئے استعمال کیا جائے۔۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) جمع (b) واحد (c) مؤنث (d) مذکر

(147) وہ اسم جو نر کیلئے استعمال ہوتا ہے۔۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) مؤنث (b) جمع (c) واحد (d) مذکر

(148) وہ فعل جو گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کا کرنا یا ہونا ظاہر کرے۔۔۔۔ کہلاتا ہے۔

(a) فعل مستقبل (b) فعل ماضی (c) فعل حال (d) فعل مضارع

## جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.c | 2b | 3a | 4b | 5.c | 6a | 7.b |
| 8a | 9.c | 10.b | 11a | 12.a | 13.a | 14.b |
| 15.b | 16a | 17.d | 18.d | 19.c | 20.a | 21.b |
| 22.a | 23 c | 24.b | 25.a | 26.a | 27.a | 28. c |
| 29.b | 30 a | 31.a | 32 b | 33.b | 34.b | 35. a |
| 36.a | 37 b | 38.c | 39.c | 40.c | 41.c | 42.b |
| 43.a | 44.c | 45.a | 46.b | 47.a | 48.b | 49. a |
| 50.a | 51.b | 52.a | 53.a | 54.c | 55.c | 56. d |
| 57.c | 58.d | 59.a | 60.b | 61.a | 62.b | 63. a |
| 64.c | 65.d | 66.a | 67.b | 68.c | 69.c | 70. a |
| 71.a | 72.c | 73.c | 74.a | 75.c | 76.d | 77. b |
| 78.b | 79.a | 80.c | 81.d | 82.c | 83.c | 84.b |
| 85.c | 86.a | 87.c | 88.b | 89.a | 90.b | 91.a |
| 92.a | 93.c | 94.b | 95.a | 96.a | 97.d | 98.d |
| 99.b | 100.c | 101.d | 102.a | 103.c | 104. b | 105. a |
| 106.d | 107.b | 108.b | 109.c | 110.b | 111.a | 112.d |
| 113.c | 114.a | 115.b | 116.b | 117.d | 118.c | 119.a |
| 120.c | 121.b | 122.a | 123.b | 124.c | 125.c | 126 c |
| 127.a | 128.b | 129.b | 130.b | 131.a | 132.a | 133.b |
| 134.b | 135.a | 136.d | 137.c | 138.a | 139.d | 140.a |
| 141.c | 142.d | 143.b | 144.b | 145.c | 146.b | 147.d |
| 148.b | | | | | | |

## واحد جمع

واحد: وہ اسم جو صرف ایک شخص، جگہ یا چیز کیلئے استعمال ہو مثلاً دروازہ، آسمان، لڑکا، عورت وغیرہ

جمع: وہ اسم جو ایک سے زیادہ چیزوں، اشخاص اور جگہوں کیلئے بولا جائے مثلاً دروازے، لڑکے، عورتیں وغیرہ۔

قاعدے:

(1) "الف" "ہ" پر ختم ہونے والے مذکر الفاظ میں "الف" یا "ہ" کو یائے مجہول سے بدل دیتے ہیں آلہ سے آلے، مرغا سے مرغے لیکن الف پر ختم ہونے والے بعض الفاظ اس قاعدے سے مستثنیٰ ہیں۔ آشنا، دانا، راجا وغیرہ۔

(2) مونث الفاظ کے آخر میں "ی" ہو جمع بنانے کیلئے آخر میں "ں" کا اضافہ کیا جاتا ہے مثلاً لڑکا، باجی، تختی، مچھلی وغیرہ

(3) "یا" پر ختم ہونے والے واحد مؤنث اسماء کی جمع بنانے کیلئے "ں" بڑھا دیتے ہیں۔ گڑیا، چڑیا، ڈبیا وغیرہ۔

(4) واو "الف" پر ختم ہونے والے الفاظ کی جمع (ء ی ن) لگانے سے بنتی ہے مثلاً گھٹا سے گھٹائیں، بلا سے بلائیں، ادا سے ادائیں، خوشبو سے خوشبوئیں۔

(5) بعض مؤنث الفاظ کے آخر میں (ی، ن) لگا کر جمع بناتے ہیں۔ شام سے شامیں، بات سے باتیں، رات سے راتیں۔

(6) فارسی قاعدے کے مطابق جاندار اسماء کی جمع بنانے کیلئے واحد اسم کے آخر میں "ان" کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ مثلاً مرد سے مردان، طفل سے طفلان، مرغ سے مرغان۔

(7) "ہ" پر ختم ہونے والے الفاظ کے آخر میں "ہ" ہٹا کر "گان" لگا کر جمع بنایا جاتا ہے۔ بندہ سے بندگان وغیرہ

(1) درج ذیل الفاظ میں سے کونسا لفظ واحد ہے؟

(a) فصل (b) فصلوں (c) فصلیں (d) فصائلوں

(2) "زمانہ" کی جمع ہے۔

(a) زمانات (b) ازمنے (c) ازمنہ (d) زمان

(3) درج ذیل میں سے کونسا لفظ واحد ہے؟

(a) طریقوں (b) طریقات (c) طریقے (d) طریقہ

(4) "حاجت" کی جمع ہے۔

(a) حجاج (b) حجامن (c) حاجات (d) کوئی بھی نہیں۔

(5) "شخص" کی جمع ہے۔

(a) شخوص (b) شخصی (c) اشخاص (d) کوئی بھی درست نہیں

(6) "احادیث" کا واحد ہے۔

(a) حدث (b) حدیث (c) حدس (d) کوئی بھی نہیں

(7) درج ذیل میں سے کون سا لفظ جمع ہے؟

(a) فائدہ (b) شعاع (c) فرائض (d) فریضہ

(8) درج ذیل میں سے کونسا لفظ جمع نہیں ہے؟

(a) مقالات (b) اعراض (c) انساب (d) مصنوع

(9) درج ذیل میں سے کونسا لفظ جمع ہے؟

(a) رقیم (b) رقم (c) ارقام (d) رقوم

(10) "تجار" کا واحد ہے۔

(a) تجر (b) تاجر (c) تجریہ (d) تاجور

(11) "حکام" کا واحد ہے۔

(a) احکام (b) حکم (c) حاکم (d) حکوم

(12) "کتاب" کا جمع ہے۔

(a) کتابیں (b) کتابوں (c) اکتاب (d) کوئی بھی نہیں۔

(13) "تاریخ" کی جمع کیا ہے؟

(a) تواریخ (b) تاریخات (c) توارخ (d) کوئی بھی نہیں۔

(14) "خلیفہ" کی جمع کیا ہے؟

(a) خلفاء (b) خلیفے (c) خلفات (d) کوئی بھی نہیں

(15) "رسم" کی جمع کیا ہے؟

(a) رسمیں (b) رسموں (c) رسوم (d) کوئی بھی نہیں

(16) "شاعر" کی جمع کیا ہے؟

(a) شعار (b) شعراء (c) شعائر (d) اشاعرہ

(17) "بدن" کی جمع کیا ہے؟

(a) بدنوں (b) بدائن (c) ابدان (d) بدین

(18) "کبیر" کی جمع کیا ہے؟

(a) کبیرا (b) اکبر (c) کبار (d) اکابر

(19) "فرمان" کی جمع کیا ہے؟

(a) فرمودہ (b) فرمایا (c) فرمانا (d) فرامین

(20) "عاقل" کی جمع کیا ہے؟

(a) عقل (b) عقل مند (c) عقول (d) عقلا

## جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.a | 2.c | 3.d | 4.c | 5.c | 6.b | 7.c |
| 8.d | 9.d | 10.b | 11.c | 12.a | 13.a | 14.a |
| 15.c | 16.b | 17.c | 18.c | 19.d | 20.d | |

## واحد جمع کی فہرست

| واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آلہ | آلات | ٹکڑا | ٹکڑے | ترجمہ | تراجم | منصب | مناصب |
| ادب | آداب | بات | باتیں | تصویر | تصاویر | مسکین | مساکین |
| اکبر | اکابر | بحر | بحار | تقریر | تقریریں | محصول | محصولات |
| اندھا | اندھے | برج | بروج | تلوار | تلواریں | مدبر | مدبرین |
| اینٹ | اینٹیں | بستہ | بستے | تولیا | تولیے | مصلحت | مصالح |
| باغ | باغات | بھوکا | بھوکے | ٹوپی | ٹوپیاں | مشغلہ | مشاغل |
| بچھڑا | بچھڑے | بیل | بیلیں | ٹوکری | ٹوکریاں | مرثیہ | مراثی |
| بدعت | بدعات | بیوی | بیویاں | پرچہ | پرچے | مشہور | مشاہیر |
| برکت | برکات | پنسل | پنسلیں | پگڑی | پگڑیاں | موقع | مواقع |
| بستی | بستیاں | پوتا | پوتے | پنکھا | پنکھے | نتیجہ | نتائج |
| بندہ | بندے | پہیلی | پہیلیاں | پہاڑی | پہاڑیاں | نجم | نجوم |
| بہار | بہاریں | پیسہ | پیسے | پہیہ | پہیے | ناصر | انصار |
| بھینس | بھینسیں | تاجر | تجار | پیالہ | پیالے | ناظر | ناظرین |
| آفت | آفات | تالا | تالے | پیشہ | پیشے | نفل | نوافل |
| آندھی | آندھیاں | تختہ | تختے | تارا | تارے | ماہر | ماہرین |
| آیت | آیات | تحفہ | تحائف | مسکن | مساکن | مزاج | امزجہ |
| اسم | اسماء | تختی | تختیاں | محقق | محققین | نسب | انساب |
| تنازعہ | تنازعات | تدبیر | تدابیر | مراسلہ | مراسلات | نعمت | نعم |
| مصاحب | مصاحبین | تعلق | تعلقات | مطلب | مطالب | نادر | نوادر |
| نور | انوار | تکیہ | تکیے | منظر | مناظر | نبات | نباتات |

| واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مدرس | مدرسین | باب | ابواب | ذہن | اذہان | زوج | ازواج |
| مصدر | مصادر | بطل | ابطال | رب | ارباب | سلف | اسلاف |
| محفل | محافل | بر(نیک) | ابرار | رکن | ارکان | سفر | اسفار |
| موضوع | موضوعات | بصر | ابصار | روح | ارواح | ذات | ذوات |
| مقصد | مقاصد | ترک | اتراک | رائے | آراء | سُقم | اسقام |
| معاصر | معاصرین | ثِقل | اثقال | رزق | ارزاق | شعر | اشعار |
| مانع | موانع | نصیحت | نصائح | ثمر | اثمار | شجر | اشجار |
| مجاہد | مجاہدین | نقطہ | نقاط | جرم | اجرام | شریر | اشرار |
| مخزن | مخازن | نفس | انفاس | جسم | اجسام | شغل | اشغال |
| مرض | امراض | نقش | نقوش | جد | اجداد | شکل | اشکال |
| مجلس | مجالس | نظریہ | نظریات | جسد | اجساد | شئے | اشیاء |
| مسلم | مسلمات | نقل | نقول | جُز | اجزاء | صاحب | اصحاب |
| منزل | منازل | آلہ | آلات | حال | احوال | صوت | اصوات |
| معنی | معانی | ادب | آداب | حکم | احکام | صنم | اصنام |
| منبر | منابر | افق | آفاق | حبیب | احباب | ضد | اضداد |
| نکتہ | نکات | ابن | ابناء | حزب | احزاب | ضلع | اضلاع |
| نوع | نواع | اسم | اسماء | خُلق | اخلاق | دین | ادیان |
| نبی | انبیاء | امجد | امجاد | خبر | اخبار | مبلغ | مبلغین |
| ندیم | ندماء | بدن | ابدان | خلف | اخلاف | محدث | محدثین |
| نغمہ | نغمات | بیت | ابیات | خیر | اخیار | دور | ادوار |

| واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ضمیر | اضمار | چرخا | چرخے | غریب | غرباء | قصبہ | قصبات |
| طور | اطوار | چیز | چیزیں | فرشتہ | فرشتے | کافر | کفار |
| طرف | اطراف | حادثہ | حادثات | فصل | فصلیں | کرن | کرنیں |
| طفل | اطفال | حد | حدود | فلک | افلاک | کوٹھی | کوٹھیاں |
| سوال | سوالات | حق | حقوق | قانون | قوانین | کہانی | کہانیاں |
| مطلب | مطالب | حکیم | حکماء | قلب | قلوب | کیاری | کیاریاں |
| اُمت | اُمم | خطرہ | خطرات | قیمت | قیمتیں | گاڑی | گاڑیاں |
| تصنیف | تصانیف | خیمہ | خیام / خیمے | کوٹھڑی | کوٹھڑیاں | گلی | گلیاں |
| سبب | اسباب | درندہ | درندے | کھڑکی | کھڑکیاں | گھوڑا | گھوڑے |
| امام | آئمہ | جذبہ | جذبات | گاجر | گاجریں | دلیل | دلائل |
| قوم | اقوام | جز | اجزاء | گدھا | گدھے | دفتر | دفاتر |
| زمانہ | ازمنہ | جماعت | جماعتیں | گھڑی | گھڑیاں | دوا | ادویہ |
| جاہل | جہلا | جوہر | جواہر | غیر | اغیار | ذخیرہ | ذخائر |
| لقب | القاب | چابی | چابیاں | فرض | فرائض | رسم | رسوم |
| سجدہ | سجود | چچی | چچیاں | فقرہ | فقرات | رکعت | رکعات |
| عالم | علماء | چوہا | چوہے | فوارہ | فوارے | رمز | رموز |
| جالی | جالیاں | حاجی | حجاج | قدر | اقدار | روزہ | روزے |
| جزیرہ | جزائر | جنس | اجناس | چادر | چادریں | سڑک | سڑکیں |
| جھولی | جھولیاں | حرف | حروف | حقہ | حقے | دعوت | دعوات |

## الفاظ متضاد

متضاد الفاظ: ایک دوسرے کے الٹ معنی رکھنے والے الفاظ کو متضاد الفاظ کہتے ہیں مثلاً دن رات، صبح شام، وغیرہ۔

(1) "روشن" کا متضاد ہے۔
(a) روشنی (b) تاریک (c) اندھیری (d) تاریخ

(2) "رہبر" کا متضاد ہے۔
(a) رہزن (b) تقلید (c) قیادت (d) رہنما

(3) "قلت" کا متضاد ہے۔
(a) کثرت (b) قلیل (c) کلیل (d) طویل

(4) "وحدت" کا متضاد ہے۔
(a) سلسلہ (b) کثرت (c) واحد (d) جمع

(5) لفظ "قدیم" کا متضاد ہے۔
(a) خستہ (b) خراب (c) جدید (d) پرانا

(6) لفظ "فقیر" کا متضاد ہے۔
(a) غریب (b) بادشاہ (c) درویش (d) قادر

(7) لفظ "فراق" کا متضاد ہے۔
(a) وصال (b) رابطہ (c) چارہ گر (d) میل

(8) لفظ "پیادہ" کا متضاد ہے۔
(a) بے دم (b) سوار (c) پیدل (d) بے پایاں

(9) "اوج" کا متضاد ہے۔
(a) سیدھا (b) چٹیل (c) ہموار (d) پستی

(10) "ازل" کا متضاد ہے۔
(a) ابتداء (b) آخر (c) انتہا (d) ابد

(11) "حیات" کا متضاد ہے۔
(a) زندہ رہنا (b) موت (c) قیامت (d) رات

(12) "ترقی" کا متضاد ہے۔
(a) چڑھائی (b) تنزل (c) خوشحالی (d) فراغت

(13) "فرش" کی ضد ہے۔
(a) عرش (b) غرض (c) اعراس (d) عروس

(14) "یگانہ" کا متضاد ہے۔
(a) اپنا (b) بے گانہ (c) ہمسایہ (d) قریبی

(15) "قوت" کی ضد ہے۔
(a) اضعاف (b) ضعیف (c) ضعف (d) ضعفا

(16) "نشیب" کی ضد ہے۔
(a) زوال (b) فراز (c) اونچا (d) پست

(17) "شریف" کا متضاد ہے۔
(a) خلیل (b) رزیل (c) نبیل (d) جمیل

(18) "زوال" کا متضاد ہے۔
(a) عروج (b) اروج (c) تنزل (d) عرس

(19) "نظم" کا متضاد ہے۔
(a) طے شدہ (b) احتیاط (c) نثر (d) اسلوب

(20) "ثقیل" کا متضاد ہے۔
(a) نرم (b) خفیف (c) آسان (d) کومل

### جوابات

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1.b | 2.a | 3.a | 4.b | 5.c | 6.b | 7.a |
| 8.b | 9.d | 10.d | 11.b | 12.b | 13.a | 14.b |
| 15.c | 16.b | 17.b | 18.a | 19.c | 20.b | |

## الفاظ متضاد کی فہرست

| الفاظ | متضاد | الفاظ | متضاد | الفاظ | متضاد | الفاظ | متضاد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گناہ | ثواب | گدا | بادشاہ | آقا | نوکر، غلام | بچہ | بڑا، جوان |
| آگ | پانی | نامحرم | محرم | آئندہ | گذشتہ | بدتر | بہتر |
| تندرست | معذور | دور | نزدیک | ابتدا | انتہا | برائی | اچھائی |
| مسلمان | کافر | غم | خوشی | اچھا | بُرا | بڑھنا | گھٹنا |
| حرام | حلال | ازل | ابد | اسلام | کفر | اعلیٰ | ادنیٰ |
| آباد | ویران | آس | بے آس | اصل | نقل | اقلیت | اکثریت |
| اقرار | انکار | افسردہ | خوش | اطاعت | بغاوت | امن | جنگ |
| شکر | ناشکری | آباد | ویران | اعتراف | انکار/اقرار | امیر | غریب |
| خشک | تر | آخری | پہلا | اقرار | انکار | انتہا | ابتدا |
| محبت | نفرت | آسمان | زمین | امانت | خیانت | اندرونی | بیرونی |
| مکان | لامکان | آغاز | انجام | امیری | غریبی | تندرست | بیمار |
| وصال | فراق | آنا | جانا | امین | خائن | ایمان | کفر |
| مسرت | غم | آہستہ | تیز | اندر | باہر | اُجلا | میلا |
| ویران | آباد | اتار | چڑھاؤ | اونچا | نیچا | بادشاہ | فقیر |
| نیکی | بدی | استاد | شاگرد | اہم | معمولی | باطل | حق |
| فروخت | خرید | اصلاح | بگاڑ | روشنی | تاریکی | بالعموم | بالخصوص |
| ناداری | دولت مندی | اضافہ | کمی | الٹا | سیدھا | باہر | اندر |
| حقیقت | مجاز | آخرت | دنیا | باسی | تازہ | درست | غلط |
| آزادی | غلامی | آرام | تکلیف | بالائی | زیریں | بحر | بر |
| نافرمان | فرمانبردار | آسان | مشکل | بائیں | دائیں | بدی | نیکی |
| نادانی | دانائی | آشنا | ناآشنا | بایاں | دایاں | برا | اچھا |

| الفاظ | متضاد | الفاظ | متضاد | الفاظ | متضاد | الفاظ | متضاد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بڑھیا | گھٹیا | جدید | قدیم | پسپائی | پیش قدمی | بزدل | دلیر |
| تھوڑا | بہت | جلد | دیر | پہلا | آخری | توانا | ضعیف |
| ثواب | گناہ | جنت | دوزخ | پیادہ | سوار | توڑنا | جوڑنا |
| جانا | آنا | جنگ | صلح | پیچھے | آگے | خام | پختہ |
| چھاؤں | دھوپ | جوانی | بڑھاپا | تاریک | روشن | خوبصورت | بدصورت |
| جاہل | عالم | چٹیل | سرسبز | تقریر | تحریر | خوشی | غمی |
| جزا | سزا | چست | ست | تنگ | کشادہ | دن | رات |
| جمنا | پگھلنا | حاضر | غائب | توحید | شرک | معافی | انتقام |
| جنگل | شہر | حامی | مخالف | بقا | فنا | دستیاب | کم یاب |
| جواب | سوال | حرارت | ٹھنڈک | بوڑھا | جوان | دشمن | دوست |
| جہل | دانائی | حق | باطل | کثرت | قلت | دوزخ | جنت |
| چستی | سستی | حیوان | انسان | بھاری | ہلکا | دھیما | تیز |
| چھوٹا | بڑا | خاص | عام | بیدار | خوابیدہ | ذرّہ | پہاڑ |
| حاکم | محکوم | خالی | بھرا ہوا | بے جان | جاندار | ذہین | کند ذہن |
| محبت | نفرت | بزدل | بہادر | پختہ | ناپختہ | رفاقت | علیحدگی |
| حقیر | عزیز | خوشخبری | بدخبری | پرایا | اپنا | راستی | کجی |
| حلال | حرام | بلندی | پستی | پسند | ناپسند | رنج | راحت |
| خارجی | داخلی | تاخیر | عجلت | پھیکا | میٹھا | روشن | تاریک |
| خالق | مخلوق | بہت | تھوڑا | پیار | نفرت | زرخیز | بنجر |
| ٹھنڈک | گرمی | جائز | ناجائز | پُر | خالی | خرچ | آمدن |
| جاگنا | سونا | بے باک | ڈرپوک | تفریق | جمع | خزاں | بہار |
| جاندار | بے جان | پرانا | نیا | تقلید | قیادت | خلوت | [illegible] |

